قل هل يستوي الذين يعلمون والذين لا يعلمون

# روداد

## جلسۂ عطائے سند دار العلوم

ندوۃ العلما

منعقدہ ۱۵-۱۶ محرم الحرام ۱۳۲۵ھ مطابق ۱-۲ مارچ ۱۹۰۷ء روز جمعہ و شنبہ۔ واقع لکھنؤ

مع

## مفصل رپورٹ دار العلوم از ابتدائے قیام تا سنہ حال

مرتبہ

شبلی نعمانی

حسب ایماے

مجلس انتظامیۂ ندوۃ العلما



انسٹی ٹیوٹ پریس واقع لکھنؤ میں بکمال حسن و زیبائش طبع ہوئی

# اشتہار

## علم الکلام

مصنفہ

## شبلی نعمانی

اس کتاب مین نہایت تفصیل سے علم کلام کی تاریخ لکھی ہے، یعنی علم کلام وعقائد کب پیدا ہوا
کن اسباب سے پیدا ہوا، کس طرح عہد بعہد بڑھا، کون کون فرقے قائم ہوے اُن کے کیا کیا
اصول تھے، اُن پر تبصرہ وتنقید، اس کے ساتھ متکلمین کے مختصر حالات،
چکنے کاغذ پر نہایت خوشخط چھاپا گیا ہے، قیمت عصہ

## الکلام

مصنفہ

## شبلی نعمانی

اس کتاب مین تمام عقاید اسلامی کو فلسفۂ حال کے مقابلہ مین ثابت کیا گیا ہے قیمت عہ ۱۲ر

درخواستین دار العلوم ندوہ لکھنؤ کے پتہ سے آئین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین و علی الہٖ و اصحابہٖ اجمعین

| | |
|---|---|
| عمریست کہ افسانۂ منصور کہن شد | من از سر نو جلوہ دہم دار ورسن را |

ندوۃ العلما کی ابتدائی تاریخ اگرچہ شروع سے اخیر تک، اسقدر دلچسپ واقعات سے بھری ہوئی ہی کہ اُن پر نظر ڈالنے کے ساتھ ہی دفعۃً قوم کے جوش، ہمت، فیاضی، بلند حوصلگی، زمانہ شناسی، کی مجسم تصویر آنکھون مین پھر جاتی ہی، لیکن ان واقعات مین سب سے عجیب تر اُسکی ترقی و تنزل کا واقعہ ہی، ترقی و تنزل بجاے خود ایک بدیہی چیز ہی، اسلیے ہم کو صرف اُسکے اسباب و علل پر غور کرنا چاہیے، کیونکہ اس سے ندوہ کی آیندہ کامیابیون کا راستہ صاف ہوگا،

شروع شروع مین قوم کی موجودہ حالت کے لحاظ سے، چونکہ ندوۃ العلما کی ضرورت کا مسئلہ ایک جدید مسئلہ تھا، اسلیے رؤسا، امرا، علما، غرض ہر طبقے کے لوگون نے، اسپر مختلف حیثیتون سے بحثین کین جسکے نتائج مختلف صورتون مین ظاہر ہوئے، چنانچہ قوم کا ایک بہت بڑا گروہ اُسکی طرف اس زور و شور کے ساتھ لبیک کی صدائین بلند کرتا ہوا بڑھا، کہ ہندوستان کا گوشہ گوشہ گونج اُٹھا لیکن انکے بخلاف ایک جماعت نے، اپنے شور وغل سے اس صدا کے دبانے کی کوشش کی

اس لحاظ سے ندوہ کے متعلق نہایت ابتدائی زمانے سے موافقانہ اور مخالفانہ دونون طرح کی کوششین شروع ہوگئی تھین، مگر باوجود اس کشمکش کے ندوہ کی ترقی کا ہر ہر قدم آگے تھا لیکن چند سال سے ندوہ کی جو حالت ہی، وہ اس لحاظ سے اگرچہ مسرت خیز ہی کہ اب بظاہر اُسکا اُفق مخالفتون کے گرد وغبار سے صاف نظر آتا ہی تاہم اس حیثیت سے نہایت افسوسناک ہی کہ اب اُسکی ترقی کی رفتار ایک خاص حد تک پہونچکر رک گئی ہی۔

یہ حالت روز بروز زیادہ نمایان ہوتی جاتی تھی، یہان تک کہ اراکین انتظامیہ نے خاص طور پر اسکے اسباب وعلل پر توجہ کی، اور واقعات، اور متواتر تجربہ کی بنا پر یہ نتیجہ نکالا، کہ جب تک ندوہ اپنی حقیقی کامیابی کا کوئی نمایان ثبوت قوم کے سامنے نہ پیش کرے گا، یہ حالت نہین بدل سکتی، اسلیے یہ ضرورت محسوس ہوئی کہ قوم کے سامنے سب سے پہلے ندوہ کی طرز تعلیم کا نمونہ پیش کیا جائے، جو اُسکی تمام کامیابیون کا سنگ بنیاد ہی جسوقت یہ خیال پیدا ہوا، خوش قسمتی سے طلبا ے دار العلوم کی ایک جماعت نے اپنی طالب العلمانہ زندگی کے تمام مراحل طی کر لیے تھے، اس لیے اس خیال کو بہت جلد عملی صورت مین لانے کی کوشش کی گئی، چنانچہ نومبر ۱۹۱۰ء مین جلسہ دستاربندی کا ایک عام اشتہار شائع کیا گیا، اور ۵-۶- نومبر ۱۹۱۰ء روز یکشنبہ مطابق ۸- شوال ۱۳۲۸ ہجری جلسہ کے انعقاد کی تاریخ قرار پائی یہ اشتہار عام طور پر اخبارون مین چھپ چکا تھا، اور اراکین انتظامیہ کے پاس شرکت جلسہ کا خط بھی جا چکا تھا، کہ بعض اتفاقی موانع پیش آگئے اسلیے مجبوراً چند دنون کے لیے جلسہ کو ملتوی کر دینا پڑا، لیکن چونکہ قطعی ارادہ ہو چکا تھا، اور قوم بھی نہایت بے چینی سے اس مبارک دن کے منتظر تھی، اسلیے چند دنون کے بعد دوسرا اشتہار دیا گیا، جسمین تاریخ جلسہ ۱۵- و ۱۶- محرم ۱۳۲۹ ہجری، مطابق ۱- و ۲- مارچ مقرر کی گئی، اور نہایت سرگرمی کے ساتھ تاریخ معینہ پر جلسہ کر دیا گیا۔

ندوۃ العلما کی تاریخ زندگی مین یہ جلسہ اپنی اہمیت، اور جدت کے لحاظ سے چونکہ بالکل ایک نئی حیثیت رکھتا تھا، اسلیے اسکو تمام جلسون سے زیادہ پُر عظمت اور شان دار بنانے کی کوشش کی گئی تھی، لیکن افسوس ہر کہ چند ناگزیر واقعات سے، اسمین ناکامیابی ہوئی، اس قسم کے جلسون کی شان بڑھانے کے لیے، امرا، روسا، علما، منتظمان انجمنہاے اسلامیہ، طلبا وغیرہ کی شرکت ایک لازمی چیز ہر، مگر بدقسمتی سے عین جلسہ کے زمانے مین لکھنؤ طاعون کی غارتگری سے پامال ہورہا تھا، اسلیے عام طور پر جلسہ کو ان بزرگون کی شرکت کا فخر حاصل نہ ہوسکا، امرا، اور روسا کا یہ حال تھا کہ خود مقامی اصحاب مین سے اکثر لوگ شہر چھوڑ چکے تھے، اور جو لوگ رہگئے تھے، وہ بھی گویا پادررکاب تھے، اسکے علاوہ ناکامیابی کی سب سے بڑی وجہ یہ تھی کہ جنتری کے روسے جلسہ کی جو تاریخ معین کی گئی تھی، اُسمین اگرچہ عام طور پر ہر جگہ ہولی کی تعطیل تھی لیکن بدقسمتی سے اودھ اس سے مستثنیٰ تھا، اسلیے اکثر ملازمت پیشہ اصحاب شریک جلسہ نہو سکے چنانچہ اکثر لوگون نے اس بنا پر شکایت کے خطوط لکھے کہ خود ہم نے اُنکو شرکت جلسہ کا موقع نہین دیا، حالانکہ ہم نے اس تعطیل کو عام تعطیل سمجھکر تاریخ معین کی تھی اور ہم سے زیادہ کون شخص اُن کی شرکت کا مشتاق ہوسکتا تھا۔

علما کے مقدس گروہ مین سے بجز چند افراد کے کسی بزرگ نے ہماری عزت افزائی نہین کی، جناب شاہ سلیمان صاحب نے بے شبہہ ایک خط بھیجکر ارکان کی مایوسی کو کسی قدر مبدل بہ امید کردیا تھا جسکی نقل حسب ذیل ہر۔

## خط جناب شاہ سلیمان صاحب قادری چشتی

مولانا۔ تسلیم۔ مین ۹۔ محرم کو یا ۱۲۔ محرم کو ضرور بالضرور انشاء اللہ تعالیٰ لکھنؤ پہونچ جاؤنگا

اس جلسہ مین مولوی حاجی احمد علی صاحب مدرس مدرسۂ میرٹھ، اور جناب مولوی منفعت علی صاحب دیوبندی اور جناب مولوی عبد المجید صاحب دہلوی کو ضرور بلائیے۔

مین چونکہ جلسۂ تعلیم نسوان کلکتہ کا باضابطہ ممبر مقرر ہوا ہون، اور تاریخ کمیٹی ۵۔ مارچ ہی بایں لحاظ میری اقامت لکھنؤ مین کل ۳۔ مارچ تک ہوگی۔ وہان سے براہ راست مین کلکتہ چلا جاؤن گا، والسلام۔

محمد سلیمان قادری چشتی۔

از پھلواری ضلع پٹنہ

۱۹۔ فروری ۱۹۰۷ء

لیکن سوءِ اتفاق سے وہ اسی اثنا مین علیل ہوگئے، اسلیے چند ہی دنون کے بعد اُن کا دوسرا معذرت نامہ آیا، جسکے الفاظ یہ ہین،

مولانا، تسلیم، میرے دانتون مین ہرج ہوگیا ہی، درد شدید ہی، ورم بھی آگیا ہی، کھانے پینے مین سخت تکلیف ہوتی ہی، اور طبیعت اچھی نہین، اسلیے آج مین نے اپنی حاضری کے عزم کو فسخ کیا، اب جلسہ کے موقع پر پہونچنے کی میری امید نہین ہی، لہذا مین نہایت ہی معذرت کرتا ہون، اور ندامت کے ساتھ معافی کا خواستگار ہون، حاشا وکلا یہ کوئی بہانہ نہین ہی، مین بہت ہی مجبور ہون، ورنہ قصد مصمم ہوچکا تھا، اور حاضری مین کوئی عذر نہ تھا، والسلام،

محمد سلیمان قادری چشتی

از پھلواری ضلع پٹنہ

۲۶۔ فروری ۱۹۰۷ء

جناب شاہ صاحب کے اس خط نے اگرچہ رہی سہی امید کو بھی خاک مین ملا دیا تھا، لیکن تقاضائے شوق

تاریخ جلسہ سے ایک روز پہلے اُن کو ارجنٹ تار دیا گیا، مگر اسکا جواب بھی مایوسانہ صورت مین آیا۔ طلبا ے دار العلوم کی حالت یہ تھی، کہ ۲۶- ذیقعدہ سے ۱۰- محرم تک ندوہ کی سالانہ تعطیل تھی اسلیے اکثر لڑکے وقت معینہ پر نہ آسکے، چنانچہ مولوی عبد الباری، و مولوی رکن الدین بھی جنکو عطاے سند کا فخر حاصل ہونے والا تھا، شرکت جلسہ سے محروم رہگئے۔

بہرحال ظاہری اسباب کے لحاظ سے، ہرطرف مایوسی کی صورت نظر آتی تھی، لیکن یہ عجیب بات ہر کہ جلسہ خلاف توقع نہایت کامیاب رہا، چنانچہ اشتہار مین دو بجے کا وقت تھا، لیکن اسکے بہت پہلے عام طور پر سامعین سے کرسیان بھر چکی تھین منصہ (اسٹیج) کے قریب مقامی ارکان، اور عمائد شہر کی ایک معتدبہ جماعت موجود تھی خارجی مقامات سے بھی چیدہ، چیدہ اصحاب تشریف لائے تھے۔

(چنانچہ ان تمام اصحاب کے اسماے گرامی رپورٹ کے ضمیمے مین درج ہین)

ان غیر متوقع کامیابیون کے ساتھ، تقریبًا ڈھائی بجے، جلسہ کا افتتاح ہوا، سب سے پہلے ندوہ کے عام قاعدے کے بنا پر جناب قاری میران شاہ نے، مصری لہجے مین قرآن مجید کی چند آیتون کی تلاوت کی، جس نے سامعین کو تھوڑی دیر کے لیے بالکل بیخود کر دیا، اسکے بعد جناب مولوی سید عبد الحی صاحب معتمد دفتر ندوۃ العلما نے جلسے کی عام کارروائی نہایت مناسب طریقے سے شروع کی، سب سے پہلے مولاناے موصوف نے عالیجناب نواب صاحب مرحوم ریاست بہاولپور کی اُن دلچسپیون کا ذکر کرتے ہوئے جو اُنکو ندوہ، اور عمومًا مذہبی امور سے تھین، اُنکی جوانا مرگی پر نہایت حسرتناک الفاظ مین تمام ارکین انتظامیہ کی طرف سے افسوس ظاہر کیا، اور عمومًا سامعین سے دعاے مغفرت کی درخواست کی، یہ رزولیوشن باتفاق پاس ہوا، اور تمام لوگون نے نواب صاحب مرحوم کے لیے نہایت خلوص کے ساتھ دعاے مغفرت کی پھر جن

بزرگان قوم نے، مصارف جلسہ، اور انعام طلباء کے لیے چندے عطا فرمائے تھے، اُن کا عام اعلان کیا، چندہ اس قسم کے جلسون کے لیے اگرچہ ایک عام چیز ہی تاہم اس لحاظ سے خاص طور پر قابل ذکر ہی کہ جن بزرگون نے چندے کی رقمین عطا فرمائی تھین، اُنکے نام سے ظاہر ہوتا تھا، کہ اکابر قوم نے اس جلسہ کے ساتھ کس قدر دلچسپی ظاہر فرمائی چنانچہ اُنکے نام حسب ذیل ہین،

| نمبرشمار | اسمائے گرامی جمع چندہ | تعداد رقم |
| --- | --- | --- |
| ۱ | امیرالامرا، ناصرالاسلام جناب شیخ بہارالدین صاحب کے۔سی۔ایس آئی وزیر ریاست جوناگڈھ۔ | ۱۰۰ |
| ۲ | حسام الملک صفی الدولہ، جناب نواب علی حسن خانصاحب بہادر رئیس بھوپال۔ | ۱۰۰ |
| ۳ | جناب مولوی حبیب الرحمن خانصاحب شروانی رئیس بھیکن پور۔ | ۵۰ |
| ۴ | جناب نواب احمد محی الدین خانصاحب رئیس مدراس | گھڑی نقرہ |
| ۵ | جناب سید خواجہ رشید الدین صاحب عرف اچھے صاحب۔ | ۲۵ |
| ۶ | جناب خان بہادر حاجی شیخ قادر بخش صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ فیض آباد | ۲۵ |
| ۷ | جناب مولوی محمد نسیم صاحب وکیل ہائیکورٹ۔ | ۲۵ |
| ۸ | جناب منشی احتشام علی صاحب رئیس کاکوری۔ | ۲۵ |
| ۹ | جناب شیخ جان محمد صاحب مالک کارخانہ ہوٹل لکھنؤ۔ | ۲۵ |
| ۱۰ | جناب شیخ نظیر حسین صاحب قدوائی تعلقدار گدیہ ضلع بارہ بنکی | ۲۵ |
| ۱۱ | جناب شیخ عابد علی صاحب تاجر چکن لکھنؤ۔ | ۲۵ |
| ۱۲ | جناب مرزا محمد علی خان صاحب ممبر کونسل ریاست ٹونک۔ | ۲۵ |
| ۱۳ | جناب مولوی حمید الدین صاحب پروفیسر عربی مدرستہ العلوم علی گڈھ۔ | ۲۰ |

جب یہ ضروری کارروائیان ختم ہوچکین، تو مولانا ے موصوف نے، جلسہ کے اصلی مقاصد کیطرف توجہ مبذول فرمائی، اور جناب مولانا غلام محمد صاحب فاضل ہوشیارپوری کے صدر انجمن بنانیکی تحریک کی جناب منشی محمد رحمت اللہ صاحب عد نے اسکی تائید فرمائی، اور مولانا ے ممدوح نے اس عہدے کو بطیب خاطر منظور فرماکر، صدارت کی کرسی کو زینت بخشی، اور دارالعلوم ندوہ کے مقاصد و اغراض، اور اس جلسہ کے متعلق ایک مختصر مگر معنی خیز، تقریر کی، اسکے بعد جب تحریک جناب صدر انجمن، شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی نے اپنے ترکیب بند کے چند بند نہایت مؤثر لہجے مین پڑھے، جس سے زمانے کے نشیب و فراز، اور قوم کی موجودہ حالت کی تصویر حاضرین کے آنکھون کے سامنے پھر گئی،

ان واقعات نے سامعین کو پوری طرح اپنی طرف متوجہ کرلیا تھا، اور ہر شخص ہمہ تن محو حیرت ہورہا تھا، اسی حالت مین جناب ابوالوفا مولانا محمد ثناءاللہ صاحب امرتسری نے اپنی تقریر شروع کی، مولانا ے موصوف نے، جدید تعلیم یافتہ جماعت، اور علما کے فرائض اور اُنکے اتحاد واتفاق کو اس مدلل طریقے سے ثابت کیا تھا، جسکو سنکر کوئی زمانہ شناس شخص اس سے انکار نہین کرسکتا، کہ یہ دونون گروہ اسلام کے دست و بازو ہین، اُنھون نے اسلام کو ایک عظیم الشان سلطنت سے تشبیہ دی، اور علما کو مخالفین کے حملہ روکنے کے لیے، اُسکی فوجی طاقت قرار دیا، لیکن کوئی لشکر، سولین حکام کی مدد سے بے نیاز نہین ہوسکتا، اسلیے مولانا نے فرقہ جدیدہ کو اسلام کا دوسرا بازو قرار دیا،

بے شبہ جن لوگون نے، اسلام کی حقیقت پر غور کیا ہی اور اسکے ساتھ مخالفین کے اعتراضات اور شرمناک حملون سے بھی باخبر ہین، اُن کو اس بیان کے واقعیت سے کیونکر انکار ہوسکتا ہی، لیکن افسوس کہ اُنکی تقریر دائرۂ تحریر مین نہ آسکی، اسلیے اس موقع پر درج نہین

کیجاسکتی ہی، جب اُنکی تقریر ختم ہو چکی، تو جناب شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی منصہ (اسٹیج) پر تشریف لائے، مولانا ے موصوف کو ندوۃ العلما کی ضرورت، اور اُسکے مقاصد و اغراض کے متعلق جو تقریر کرنا تھی، اُسکو انھون نے درحقیقت دوسرے روز کے جلسے کے لیے اُٹھا رکھا تھا، اسلیئے آج کے جلسے کے لیے، اُنھون نے دارالعلوم کی رپورٹ تیار کی تھی، لیکن چونکہ ابتدا ہی سے لوگ خاص طور پر ندوہ کے مقاصد و اغراض کی طرف متوجہ ہو گئے تھے، اور تمام حاضرین کے چہرے سے، جوش اور سرگرمی کے آثار نمایان تھے، اسلیے موقع و محل کے لحاظ سے، مولانا نے، وہ تقریر اسی جلسہ مین کی، تاہم چونکہ رپورٹ کا رتبہ مقدم ہی، اسلیے ہم اسکو آج کی کارروائیون مین، درج کرتے ہین، اور اُس تقریر کو دوسرے روز کے جلسے کی کیفیت مین درج کرینگے، چنانچہ وہ رپورٹ حسب ذیل ہی۔

---

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## رپورٹ دارالعلوم

دارالعلوم کی مستقل رپورٹ، اگرچہ ندوۃ العلما کی رپورٹ کے ساتھ ساتھ، شائع ہوتی رہی ہی، لیکن چونکہ آج پہلا موقع ہی کہ، عطاے سند کی رسم ادا کیجاتی ہی، اسلیے ضرور ہی کہ اسکی روئداد کے ساتھ اسکی مفصل رپورٹ بھی مرتب اور پیش کیجائے،

**دارالعلوم کی ضرورت** - دارالعلوم کی نسبت پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہی کہ اسکی ضرورت کیا ہی؟ جدید تعلیم یافتہ کہتے ہین کہ عربی تعلیم آج کس کام کی ہی؟ اس سے کیا نتیجہ ہی؟ آج

تمام قوم کو انگریزی تعلیم کی ضرورت ہی، اسکے بجاے لوگون کو عربی کی طرف متوجہ کرنا، قومی ضروریات کو پامال کرنا ہی۔

قدیم تعلیم یافتہ لوگون کے نزدیک اسکا وجود اسیلیے بیکار ہی کہ ملک مین او رسیکڑون ہزارون عربی مدرسے موجود ہین، اُنکے ہوتے کسی نئے مدرسے کی کیا ضرورت ہی۔ اس سے کسی کو انکار نہین ہوسکتا کہ انگریزی علوم و فنون کا سیکھنا آج کل نہ صرف ضروری ہی بلکہ لازمۂ زندگی ہی، لیکن سوال یہ ہی کہ کیا مسلمانون کے لیے صرف اسی قدر کافی ہی؟ کیا مسلمانون کو اسکے سوا، اور کسی چیز کی ضرورت نہین؟ تھوڑی دیر کے لیے فرض کرو کہ تمام قوم نے انگریزی علوم و فنون حاصل کرلیے سیکڑون ہزارون اشخاص بڑے بڑے عہدون پر ممتاز ہوگئے، ادنے عدالتون سے لیکر ہائیکورٹ کی بنچین تک مسلمانون سے بھرگئین، اسکے ساتھ دوسری طرف فرض کرو کہ تمام ملک عربی دانون سے خالی ہوگیا اب قرآن مجید کا مطلب سمجھنا ہو تو سیل صاحب کی طرف رجوع کرنا پڑتا ہی، فقہ اسلامی کے مسائل کی تحقیق درکار ہو تو میگناٹن صاحب کی ضرورت ہوتی ہی، رسول اللہ صلعم کے حالات اور واقعات کو جاننا چاہتے ہین تو سر ولیم میور، باسورتھ، مرگولیس کا دریوزہ گر ہونا پڑتا ہی! کیا کوئی مسلمان اس حالت کو گوارا کرسکتا ہی،

بیشک، یہ ممکن ہی اور اسلامی کالج اور اسکول اسی حد تک کرسکتے ہین کہ عقائد کی چند معمولی باتین، اور نماز وروزہ کے معمولی مسائل، انگریزی کے ساتھ ساتھ سکھادیے جائین، لیکن کیا یہ ممکن ہی کہ کوئی شخص بی اے اور ایم اے کی بھی ڈگریان حاصل کرے اور تفسیر مین حدیث مین، فقہ مین، کمال بھی پیدا کرسکے، اور جب یہ ناممکن ہی تو صرف دو صورتین ہین، یا قرآن، حدیث، فقہ، تفسیر، سے بالکل ہات اُٹھا لیا جاے یا انگریزی تعلیم کے ساتھ اس بات کی بھی کوشش کیجاے کہ علما کا بھی ایک گروہ موجود رہے، جو علوم مذہبی کا ماہر، اور محافظ ہو،

اور دار العلوم کا یہی مقصد ہی۔

قدیم گروہ کا یہ خیال کہ مدارس موجود ہین، علوم قدیمہ کی تعلیم کافی طور سے ہو رہی ہی اسلیے ندوہ کی کیا ضرورت ہی، صحیح نہین۔ ندوہ کا مقصد صرف علوم قدیمہ کی تعلیم نہین ہی بلکہ کچھ اور بھی ہی۔ آپ جانتے ہین کہ اسلام مین جتنے علم پیدا ہوے سب زمانے کی خاص خاص ضرورتون سے پیدا ہوے، مثلاً علم کلام، صرف اس ضرورت سے پیدا ہوا تھا کہ فلسفۂ یونان کی تعلیم نے لوگون کے مذہبی خیالات متزلزل کر دیے تھے، اس بنا پر آج بھی چونکہ فلسفۂ جدیدہ کی تعلیم نے ہزارون آدمیون کو مذہب کی طرف سے بیدل کر دیا ہی اسلیے ضرور ہی کہ فلسفہ جدیدہ کے مقابلے مین ایک نیا علم کلام ایجاد کیا جائے، نہ صرف اسیقدر بلکہ اس بات کی بھی ضرورت ہی کہ جسطرح ہمارے قدمانے یونان، ایران اور ہندوستان کے علوم و فنون اپنی زبان مین منتقل کر لیے تھے اسیطرح یورپ مین جو نئے علوم و فنون ایجاد ہوئے ہین، ہماری زبان مین منتقل کیے جائین، اس بنا پر اسکی ضرورت ہی کہ تعلیم عربی کے ساتھ علوم جدیدہ، اور یورپ کی زبانون کی بھی تعلیم دی جائے،

اسکے علاوہ یورپ نے خود ہمارے علوم و فنون کو اسقدر ترقی دی ہی کہ انکی تحقیقات و تالیفات سے ہمکو استغنا نہین ہو سکتا، لغت مین ہمارے یہان سب سے زیادہ جامع تصنیف علامہ مجد الدین فیروز آبادی کی کتاب **قاموس** ہی، اور اس سے بڑھکر "لسان العرب" لیکن آج کل فرانس کے پروفیسر "دوزی" نے پچاس برس کی محنت مین ایک ایسی کامل کتاب عربی فن لغت مین لکھی ہی جسمین مذکورۂ بالا کتب کے اوپر صد ہا کیا بلکہ ہزارہا الفاظ کا اضافہ کر دیا۔

ہمارے فن ادب مین سب سے قیمتی ذخیرہ شعراے جاہلیت کا کلام ہی لیکن اُنمین سے

ہمارے پاس بہت تھوڑا سا حصہ ہے، مثلاً سبعہ معلقہ۔ حماسہ وغیرہ، لیکن یورپ نے "زہیر بن ابی سلمہ" کے استاد "اوس بن حجر" "لبید بن ربیعہ" اور بہت سے شعراے جاہلیت کا کلام مع شرح او رحل لغات طبع کیا ہے اور صدہا کتابیں اس فن کے متعلق ایسی تلاش کر کے شائع کین جو بالکل نایاب تھین، اسیلیے ضرور ہے کہ یورپ کی تحقیقات اور تلاش سے فائدہ اُٹھایا جائے، اسکے علاوہ، موجودہ ضروریات اور حالات کے لحاظ سے اس بات کی سخت ضرورت ہے کہ علما کا گروہ بھی بقدر ضرورت انگریزی زبان سیکھے لیکن مدارس عربیہ مین اسکا کوئی سامان نہین،

**ابتدائی تاریخ** ابتدا مین جب ندوہ قائم ہوا تو اسکے مقاصد، رفع نزاع علما، اصلاح نصاب، علماے کامل الفن کا طیار کرنا۔ اشاعت اسلام، دار الافتا وغیرہ قرار دیے گئے، ان مقاصد کی وسعت اور اہمیت نے دفعتًا تمام ملک کو اپنی طرف متوجہ کر لیا، اور اس سرے سے اُس سرے تک، تمام ہندوستان، ندوہ کی آواز سے گونج اُٹھا، لیکن جب ندوہ کی کوششین ہر طرف سے سمٹ کر دار العلوم تک محدود ہو گئین تو لوگون کو تعجب اور افسوس ہوا، اور اس بنا پر ندوہ کے سیکڑون ہواخواہ، ندوہ کی طرف سے افسردہ ہو کر رہ گئے،

اسمین کوئی شبہہ نہین کہ ندوہ کے اصلی مقاصد وہی تھے اور اب بھی وہی ہین جو ابتدا مین ظاہر کیے گیے یعنے ایسے علما کا طیار کرنا جو کامل الفن ہون، وسیع الخیال ہون، اشاعت اسلام کے قابل ہون، جدید علوم سے آشنا ہون، لیکن ایک مدت کے تجربے کے بعد ثابت ہوا کہ اس قسم کے علما اُسی وقت پیدا ہو سکتے ہین جب ندوہ خود اپنی تجویز کے موافق ایک دار العلوم قائم کرے، اور مجوزہ طریقے کے موافق تعلیم و تربیت کا اہتمام کیا جائے، مثلاً ندوہ کا ایک بڑا مقصد علما کی نزاع باہمی کا رفع کرنا تھا لیکن مدت کے تجربے کے بعد یہ ثابت ہوا کہ جبتک قدیم طریقۂ تعلیم و تربیت قائم رہے گا، مناظرہ اور مباحثہ کا وہی ناگوار طریقہ جاری رہے گا جسمین

سخت کلامی، درشت گوئی، لعن وطعن، تکفیر و تفسیق، بڑے ضروری عنصر ہین، اُسی قدیم طریقۂ تربیت کا نتیجہ ہی کہ علما کے گروہ مین وہ نزاعین اور فسادات قائم رہتے ہین جو بالآخر سرکاری عدالتون تک پہونچ کر ختم ہوتے ہین، اسی تربیت کا نتیجہ ہی کہ اختلافی مسائل مین جو کتابین اور رسالے لکھے جاتے ہین، ان مین اصل مسائلے کی تحقیق بہت کم ہوتی ہی اور زیادہ حصہ لعن طعن، دشنام دہی اور سخت کلامی مین صرف ہوتا ہی حالانکہ علماے سلف کے مناظرے و مباحثے مین اس قسم کا شائبہ تک نہین پایا جاتا،

اصلاح نصاب اور دیگر امور کا انتظام بھی بغیر ایک خاص دار العلوم کے ناممکن تھا، غرض ان اسباب سے ندوہ نے ارادہ کیا کہ ایک مستقل دار العلوم قائم کیا جاے چنانچہ اسکے دستور العمل اور قواعد کا ایک مسودہ مرتب ہوکر ۱۳۱۳ھ ہجری مین تمام ملک مین شائع کیا گیا اور علما و فضلا سے اسکے متعلق رائین طلب کی گئین چنانچہ نہایت کثرت سے اسکی تائید و تصویب کے متعلق تحریری رائین آئین، یہ تمام تحریرین ایک رسالے کی صورت مین تجویز دار العلوم کے نام سے مرتب ہوکر شائع ہوچکی ہین، شوال ۱۳۱۳ھ ہجری مین بمقام بریلی جب ندوہ کا سالانہ جلسہ ہوا تو یہ تحریری رائین پیش کی گئین، اور علما نے زبانی تقریرین کین، بالآخر باتفاق عام یہ تجویز منظور ہوئی اور صدر انجمن مولانا لطف اللہ صاحب نے اسکی منظوری کا اعلان عام کیا،

**افتتاح دار العلوم** ۱۳۱۵ھ ہجری مین بمقام کانپور ندوہ کے اجلاس پنجم مین یہ تجویز منظور ہوئی کہ بالفعل ابتدائی پیمانے پر دار العلوم کی ایک شاخ بمقام لکھنؤ کھول دیجاے چنانچہ خان بہادر منشی اطہر علی صاحب مرحوم و منشی احتشام علی صاحب کی توجہ اور فیاضی سے ایک مکان نو ہزار دو سو روپے کو خرید اگیا، اسکے بعد حسب منظوری جلسۂ انتظامیہ مورخہ ۹- جمادی الاولی ۱۳۱۶ھ ہجری مطابق ۶- ستمبر ۱۸۹۸ء کو اسکا ابتدائی درجہ کھولا گیا،

افتتاح کی رسم ۱۷۔جمادی الاخری ۱۳۱۶ھ ہجری کو بڑے اہتمام سے عمل مین آئی، انگریزی حکام یعنے مسٹر ہارڈی صاحب کمشنر اور مسٹر گرے صاحب ڈپٹی کمشنر، اور تمام معززین و عمائد شہر، اور نامور علما شریک جلسہ تھے،

**درجات تعلیم** ابتدا مین صرف درجۂ ابتدائی قائم ہوا جسکی پڑھائی تین سال تک محدود تھی، اور جسکا مقصد یہ تھا کہ عربی زبان، اور مذہبی مسائل سے ضروری واقفیت حاصل ہوجائے اور اگر کوئی طالب العلم صرف اس درجے تک پڑھکر انگریزی تعلیم مین مصروف ہونا چاہے تو مذہبی مسائل سے ناواقف نہ رہ جائے،

**درجۂ متوسط** ۱۳۱۹ھ ہجری مین درجہ متوسط کا افتتاح ہوا، یہ درجہ بجاے درس نظامیہ کے ہی جسکے تمام کرنے پر درجہ عالمیت کی سند ملتی ہی،

**درجۂ فضیلت** یہ درجہ بجاے ایم اے کے ہی، جسکا یہ مقصد ہی کہ طالب العلم، علوم درسی سے فارغ ہوکر، خاص ایک فن کو لے، اور دو برس تک صرف اسی فن کی تکمیل کرے، ندوہ کا یہ مقصد کہ کامل الفن علما پیدا ہون صرف اسی طریقے سے حاصل ہوسکتا ہی لیکن افسوس ہی کہ ابھی تک کمی آمدنی کی وجہ سے یہ درجہ قائم نہ ہوسکا،

**اصلاح نصاب تعلیم** دار العلوم کے قائم کرنے کا بہت بڑا مقصد، طریقۂ تعلیم اور نصاب تعلیم مین اصلاح کرنا تھا، اصلاح نصاب کے متعلق ندوہ کے اجلاسون مین اسقدر بار بار بحثین اور تقریرین ہوچکی ہین کہ اب وہ ایک پامال مضمون ہوگیا ہی اور اسکے اعادہ کی ضرورت نہین تاہم موقع کی ضرورت سے اجمالاً عنوانات ذیل مین اسکی طرف اشارہ کیا جاتا ہی،

(۱) موجودہ طریقۂ تعلیم مین علوم غیر مقصودہ مین بہت سی کتابین پڑھائی جاتی ہین، اور جو علوم اصلی مقصود ہین ان مین بہت کم، مثلاً نحو و صرف کی بہت سی کتابین زیر درس ہین، اور ادب

و بلاغت کی بہت کم،

(۲) منطق و فلسفہ مین اسقدر کثرت سے کتابین ہین کہ تمام علوم و فنون کی کتابون کا مجموعہ ملاکر بھی انکی برابری نہین کرسکتا،

(۳) فن تفسیر جو سب سے ضروری فن ہے، اسمین بیضاوی کے صرف ڈھائی پارے ہین، جلالین اتنی مختصر ہے کہ اسکے الفاظ، قرآن مجید کے الفاظ سے بھی کم ہین،

(۴) علم کلام و عقائد، جو اہم العلوم ہے، اسمین صرف شرح عقائد نسفی پڑھائی جاتی ہے جو نہایت مختصر اور معمولی درجہ کی کتاب ہے،

(۵) ایسی کتابین نہین پڑھائی جاتین جسمین اصل فن کے مسائل منقح طور سے بیان کیے گئے ہون بلکہ عموماً وہ کتابین درس مین ہین جنمین خارجی بحثین زیادہ ہین اور جنکے اغلاق و پیچیدگی کی وجہ سے طالب العلم پریشان ہوکر، مسائل کو اچھی طرح ذہن نشین نہین کرسکتا،

(۶) علوم جدیدہ کی کوئی کتاب درس مین داخل نہین،

(۷) انگریزی زبان درس مین داخل نہین،

ان وجوہ سے اصلاح نصاب کی طرف ابتدا ہی سے توجہ کی گئی، اور تمام علما و فضلا سے مشورہ اور استصواب کیا گیا، چنانچہ اکیس مختلف نصاب علما نے تجویز کرکے بھیجے جسکا مجموعہ چھاپکر شائع کیا گیا، لیکن چونکہ یہ تمام نصاب باہم مختلف تھے، اسلیے کسی پر اتفاق آرا نہ ہوسکا، رجب ۱۳۲۰ سنہ ہجری مطابق اکتوبر ۱۹۰۲ سنہ ع مین بمقام امرتسر ایک جلسہ ہوا جسمین مولوی محمد فاروق صاحب چریاکوٹی، مولوی محمد علی صاحب ناظم سابق، مولوی مسیح الزمان خان صاحب اُستاد حضور نظام، مولوی خلیل الرحمن صاحب سہارنپوری، مولوی حفیظ اللہ صاحب مدرس اعلی دار العلوم، اور دیگر علما و فضلا شریک تھے، اس جلسہ مین نصاب کے چند اصول طے ہوے، اسکے بعد شوال ۱۳۲۱ سنہ ھ

مطابق جنوری ۱۹۰۸ء مین بمقام مدراس ایک جلسہ ہوا جسنے یہ طے کیا کہ حسب اصول طے شدہ ملا عبد القیوم صاحب، مولوی سید عبد الحی صاحب، مولوی شبلی نعمانی، ایک نصاب طیار کردین، چنانچہ وہ نصاب تجویز ہوکر شائع ہوچکا ہے اور رپورٹ کے آخر مین بطور ضمیمے کے شامل ہے،

اس نصاب کے خصوصیات حسب ذیل ہین،

(۱) ادب اور بلاغت مین اضافہ ہوا، یعنے مختصر المعانی کے علاوہ، دلائل الاعجاز، امام عبد القاہر جرجانی، نقد الشعر ابن قدامۃ، درس مین داخل کی گئین، یہ کتابین ایمہ فن کی تصنیف مین اور انمین اصل فن کو محققانہ طریقے سے لکھا ہے،

(۲) تفسیر بیضاوی کے پندرہ پارے درس مین داخل کیے گئے اور اس سلسلے مین ایک نہایت مفید کتاب الہدایۃ الی الصراط المستقیم، داخل کی گئی، اس کتاب مین صرف قرآن مجید کی اُن آیتون کو جمع کر کے انکی تفسیر کی ہے جو عقائد، مسائل فقہیہ، اور اخلاق سے متعلق ہین، اسی سلسلے مین اعجاز القرآن امام ابو بکر باقلانی کی بھی داخل درس کی گئی جسمین قرآن مجید کے وجوہ اعجاز بیان کیے گئے ہین، ان سب کے علاوہ، پورا قرآن مجید کا متن بھی درس مین رکھا گیا،

(۳) عقائد و کلام مین، ابن رشد کی کتاب کشف الادلۃ، اور امام غزالی کی اقتصاد داخل کی گئی، لیکن سال حال مین اقتصاد کے بجاے ابو شکور سلمی کی کتاب تمہید داخل کی گئی، جسمین مسائل کا نہایت استیعاب ہے،

(۴) فلسفہ مین ہدیہ سعیدیہ، شرح حکمۃ العین اور شرح حکمۃ الاشراق، داخل کی گئی، شرح حکمۃ الاشراق مین فلسفۂ اشراق کا بیان ہے جسکے متعلق قدیم درس مین کوئی کتاب نہ تھی،

(۵) اسرار شریعت مین شاہ ولی اللہ صاحب کی کتاب حجۃ اللہ البالغۃ درس مین داخل کی گئی

(۶) فلسفۂ جدیدہ مین دروس الاولیہ داخل کی گئی، یہ اس درجہ کی کتاب ہے جیسے کہ کالجون مین

ایف اے کے درجہ مین پڑھائی جاتی ہی،

(۷) جغرافیہ، حساب، اور اقلیدس بھی درس مین داخل ہی،

اس موقع پر یہ امر ظاہر کرنے کے قابل ہی کہ فلسفۂ جدیدہ کی جو کتاب درس مین شامل کی گئی اسکی تعلیم مین نہایت دقت پیش آئی، علما چونکہ اصطلاحات جدیدہ سے ناواقف ہین، اسلیے اسکے پڑھانے سے معذور ہین، جدید تعلیم یافتہ عربی زبان نہین جانتے اور کتاب زیر درس عربی زبان مین ہی، یہ ممکن تھا کہ اردو کی کوئی کتاب درس مین داخل کی جاتی، لیکن اردو مین نہایت ابتدائی کتابین ہین جو صرف بچون کی کتابین ہین، بہ مجبوری یہ انتظام کیا گیا کہ سال حال مین مولوی حمید الدین صاحب بی اے پروفیسر عربی کالج علی گڈھ کو خاص اس کام کے لیے بلایا گیا، اور انھون نے زمانۂ تعطیل مین یہان قیام کر کے، اس کتاب کا درس دیا، لیکن یہ طریقہ کافی نہین، اور اسکے لیے مستقل انتظام، کی ضرورت ہی،

**تعلیم انگریزی**

ندوہ کا ایک بڑا مقصد یہ بھی ہی کہ ایسے علما تیار ہون، جو انگریزی زبان سے واقف ہون تاکہ زمانۂ حال کی ضروریات کو سمجھ سکین،

قوم کی ترقی مین ایک بڑا سد راہ یہ بھی ہی کہ قدیم تعلیم اور جدید تعلیم مین کوئی امر مشترک نہین ہی اور اس وجہ سے دونون قسم کے تعلیم یافتہ لوگون مین نہایت اجنبیت اور مغائرت پائی جاتی ہی اور اس وجہ سے قومی قوت کو افتراق اور اختلاف کی وجہ سے سخت نقصان پہونچتا ہی، اس بنا پر شوال ۱۳۱۸ھ ہجری کے جلسۂ انتظامیہ مین یہ رزلیوشن منظور ہوا کہ انگریزی زبان دار العلوم مین بطور زبان ثانی (سکنڈ لینگوچ) داخل کیجائے،

یہ رزلیوشن اگرچہ چند ارکان انتظامی کی موجودگی مین منظور ہو گیا، لیکن بعض ارکان نے سخت مخالفت کی، اور ایک بڑا عظیم الشان نقصان یہ پہونچا کہ سو روپیہ ماہوار کا ایک مستقل عطیہ

تقریرکرین جس سے زور تقریر کے ساتھ، انکی وسعت معلومات کا بھی پتہ چلے، چنانچہ اس تحریک کی بنا پر مولوی ضیاء الحسن صاحب علوی کھڑے ہوے، اور اعجاز القرآن کے متعلق تقریر کی، اسکے بعد مولوی سید سلیمان صاحب اُٹھے، اور فلسفہ قدیمہ وجدیدہ پرحسب ذیل لکچر دیا،

## تقریر مولوی سید سلیمان صاحب متعلم دار العلوم ندوۃ العلما

### (علوم قدیمہ وجدیدہ)

حضرات؛

آپ پر یہ امر پوشیدہ نہین کہ ایک مدت سے جب سے دنیا نے کروٹ بدلی ہی اور مسلمانون مین علمی احساس پیدا ہوا ہی، یہ غلغلہ بلند ہی کہ "فلسفہ جدیدہ کے ناممکن التبدیل مسائل نے مذہب کے ارکان متزلزل کردیے، فلسفہ قدیمہ اُسکے سامنے تقویم پارینہ سے زیادہ وقعت نہین رکھتا، لیکن یہ علما کا فرض تھا کہ وہ علوم جدیدہ کی طرف ملتفت ہوتے اور جانچتے کہ اس بلند آوازمین صداقت کا کہانتک عنصر ہی؟ اور اگر یہ سچ ہی کہ علوم جدیدہ مذہب اور مذہبی مسائل کے دشمن ہین تو وہ تدابیر کیا ہین جن سے فلسفہ جدیدہ کے حملے باسانی روکے جاسکین،

لیکن ہمارے علما اس کام کو نہ صرف غیر ضروری سمجھے بلکہ غیر مفید اور تضیع اوقات، کیونکہ اُنکا اعتقاد ہی کہ فلسفۂ ارسطو کے سوا دنیا کے اور فلسفون کا ایک نقطہ بھی صحیح نہین، اور نہ یونانی دماغ کے سوا کوئی اور دماغ اس قابل ہی کہ وہ فلسفہ کے دقائق حل کرسکے، وہ ہر ایک جدید مسئلہ کو نہ محض ناقابل تسلیم خیال کرتے ہین بلکہ اُسکی ہنسی اُڑاتے ہین،

---

لہ تنگی وقت کی وجہ سے اس تقریر کا نہایت مختصر خلاصہ اُنھون نے بیان کیا تھا بلکہ بہت سی باتین رہ بھی گئی تھین مگر اب اُنھون نے ہمکو مفصل تقریر جو اُنکے خزانہ خیال مین محفوظ تھی لکھکر دی ہی اسلیے ہم اُسکو بعینہ اس موقع پر درج کرتے ہین تاکہ ناظرین کو اُنکی وسعت خیال کا اندازہ ہو،

اے ہمارے محترم علما! آپ کا یہ فرض تھا کہ جسطرح آپنے یونانی فلسفہ سیکھا اور ایسا سیکھا کہ اُسکے موجد کہلائے اُسکی صحت و اغلاط پر تنقید کی، اُسکے بعض صحیح مسائل کو آپ نے تسلیم کیا، اور غلط مسائل کی تردید کی، اسی طرح آپ کا فرض تھا کہ آپ علوم جدیدہ کو حاصل کرتے، اُنکی تحقیق کرتے، ان پر ریویو لکھتے مگر افسوس ہی کہ حدیث شریف کے اس زرین اصول پر آپ کاربند نہوئے "حکمت مسلمان کا گم شدہ مال ہی، جہان پائے وہ لے لے" بدء عالم سے اسوقت تک بیسیون مختلف اصول کے فلسفے ایجاد ہوئے مگر بلا تحقیق کون اسکی ہمت کر سکتا ہی کہ اُنمین سے ایک کو بالکل صحیح مان کر دوسرون کو غلط کہدے، مثل ہی الحق مشاع، حقیقت صرف ایک مین محدود نہین ہوتی بلکہ وہ ہر جگہ پھیلی ہوئی ہی، اس بنا پر ایک سچے شائق علم کا فرض یہ ہی کہ علوم کے ہر خرمن سے وہ اچھے خوشے چن لے نہ یہ کہ دست طلب صرف ایک ہی خرمن کے جید و ردی دانون تک محدود رہے تاریخ فلسفہ کا جہان تک حصہ معلوم ہو سکا ہی اُس سے ظاہر ہوتا ہی کہ ہندوستان، مصر، یونان، قدیم الایام سے فلسفہ کے مخزن تھے، ایران و فارس مین فلسفہ کا فیض ہندوستان سے پہونچا فلسفہ کا اول مدون افلاطون تھا، گو اس سے پہلے فلاسفہ موجود تھے مگر اُنھون نے تدوین فن نہین کیا، افلاطون کے فلسفہ کا سب سے زیادہ عنصر الہیات (تھیالوجی) تھا، فلسفہ کے مسائل ایک مرشد کی تلقین سے حاصل کیے جاتے تھے، فلسفی مرشد کے دعوی دلائل کے محتاج نہوتے تھے بلکہ فقط مرشد سے اُنکا سُن لینا، شاگرد کی تشفی کا باعث ہوتا تھا، دنیا کے اور حصون مین بھی اسی قسم کا فلسفہ جاری تھا، فارس مین مدتون اسی فلسفہ کا غلبہ رہا، ہندوستان بھی اس سے خالی نہ تھا، اصطلاح مین اس فلسفہ کو فلسفۂ اشراقیہ اور فلسفہ رواقیہ کہتے ہین کیونکہ اتبک فلسفہ تقدس اور مذہبی اسرار مین شمار کیا جاتا تھا،

سنہ مسیحی کے چارسو سال قبل ارسطو پیدا ہوا، ارسطو گو افلاطون ہی کے میخانہ تلمذ کا ایک سرشار تھا، مگر فطرت سے اسکو تدوین و تالیف علوم کا دماغ ملا تھا، اُسنے طرز جدید سے ہر علم کی تدوین

وتالیف کی، فلسفۂ الٰہیہ اور طبعیات کو طرز جدید سے مدون کیا، تحقیق کی اُن مین دلائل کو دخل دیا دلائل کے لیے منطق (لاجک) ایجاد کی، علم الخطابت (ریٹارک) علم الشعر کی تدوین کی، غرض اسنے معقولات کی تمام شاخون کو فن بناڈالا، فلسفہ کے دور دراز مراحل قریب ہوگئے ارسطو کی کتابین مرشداہ بنین، گویا اب ہر طرح ارسطو کی تقلید کی جانے لگی، اس فلسفہ کو فلسفۂ مشائیہ کہتے ہین، ارسطو کے بعد کے حکما نے فلسفۂ مشائیہ ہی کی طرف زیادہ التفات کیا،

اسلام آیا تو فیوض برکات بھی اپنے ساتھ لایا ہٰ ۱۵۰ھ ہجری سے عربی مین تراجم کا زیادہ زور شروع ہوا، اسلام کا سب سے پہلا فیلسوف یعقوب کندی المتوفی سنہ ھ یعقوب کے بعد فارابی المتوفی ۳۳۹ھ پیدا ہوا، فارابی کے بعد ابن سینا المتوفی ۴۲۸ھ آیا، ابن سینا کے بعد ابن رشد ابن زہر، ابن طفیل، اندلس کی خاک سے اُٹھے جنھون نے دنیا کو فلسفۂ ارسطو سے بھر دیا ہر کتب خانہ کو فلسفہ مشائیہ سے مزین کر دیا، انھین لوگون کی وساطت سے مدتون تک ارسطو کے اقوال یورپ کی یونیورسٹیون مین داخل رہے،

شیخ الاشراق، مجد الدین جیلی، قطب الدین شیرازی بعض ایسے شخص بھی پیدا ہوئے، جو فلسفۂ اشراقیہ کے شارح اور مدون ہوئے،

تیسرا فرقہ مسلمانون مین متکلمین کا پیدا ہوا جنکے پیشرو، امام غزالی، امام رازی، راغب اصفہانی قاضی عضد، سید شریف تھے، ان لوگون کا صرف یہ مقصد تھا کہ فلسفۂ ارسطو کے اُن مسائل کی تردید کی جائے جنکا نتیجہ کسی اسلامی مسئلہ سے ٹکراتا ہو،

ایک چوتھا گروہ مسلمانون مین اور ہوا جو گو اپنی تعداد مین کم ہی مگر اپنے علو مقصد، جدت پسندی، ایجاد سے سب پر فائق ہی اس گروہ کا یہ مقصد تھا کہ سرے سے ایک نئے اسلامی فلسفہ کی بنیاد ڈالی جائے جسکی بنیاد نہ فلاطون کے فلسفہ پر ہو اور نہ ارسطو کا محتاج ہو، اس گروہ کے

رہبر، **نظام معتزلی، ابوالبرکات** بغدادی، ابن ہیثم مصری، **بوزجانی** وغیرہ تھے مگر افسوس چند مسائل کے سوا ان کی قابل قدر رائین دنیا سے معدوم ہوگئین، اگر وہ موجود ہوتین تو آج دنیا دیکھتی کہ علوم جدیدہ اور انمین کتنا تناسب ہی، آجکل انھین علوم کو علوم قدیمہ اور علوم مشرقیہ سے تعبیر کرتے ہین،

علوم جدیدہ کی بنیاد، **لارڈ بیکن، دیکارٹ، نیوٹن، کپلر، گلیلو، ہرشل، کوپرنیک** وغیرہ نے مشاہدات کی سطح پر قائم کی آج اسی مستحکم بنیاد پر علوم جدیدہ کی وہ شاندار عمارت قائم ہی جسنے دنیا کو تحیر مین ڈال رکھا ہی،

اے حضرات اسوقت ہمارا مقصد یہ ہی کہ **علوم جدیدہ** اور **قدیمہ** کے متعلق اظہار خیال کرین، اور علما کے سامنے یہ پیش کرین کہ علوم جدیدہ اس قابل ہین کہ انکی طرف علما توجہ کرین اور یہ سمجھین کہ انکے مسائل ہنسی اڑانے کے لائق نہین ہین، اور نہ انکے مسائل سرے سے غلط ہین، ان مباحث کو مد نظر رکھکر ہماری تقریر کے تین حصے ہونگے، پہلے حصے مین، علوم قدیمہ وجدیدہ کے بعض مشترک مسائل پر ریویو ہوگا، دوسرے ٹکڑے مین علوم جدیدہ کے وجوہ ترجیح پر بحث ہوگی، آخری مرحلہ یہ ہوگا کہ علوم جدیدہ نے علوم قدیمہ پر کتنے نئے مسائل اور علوم کا اضافہ کیا،

علوم قدیمہ اور جدیدہ، تو ایک عام لفظ ہین جنکے تحت مین بیسیون علوم داخل ہین جنمین سے ہر ایک پر بحث کرنا مشکل ہی اسلیے ہم صرف طبعیات (فیزکس) کے مسائل پیش کرینگے اور دکھائین گے کہ جو مسائل علوم قدیمہ وجدیدہ مین مشترک ہین ان مین علوم جدیدہ کو صحت کا کتنا حصہ ملا ہی،

(۱) ہماری تقریر کا ابتدائی حصہ یہ ہی کہ علوم قدیمہ وجدیدہ کے بعض مشترک مسائل پر ریویو، علوم قدیمہ وجدیدہ کے طبعیات (فیزکس) کے مشترک مسائل دو قسم کے ہین ایک وہ جسپر دونون کا اتفاق ہی مثلاً قوس قزح، بارش، زلزلہ، کے اسباب قوت سامعہ کی تفصیل اور سننے کی وجہ، دوسرے وہ مسائل

جنمین دونون کا اختلاف ہی مثلاً بصر کی علت حکماے قدیم کا خیال تھا کہ آنکھون سے روشنی کی شعاعین نکلتی ہین اور اب حکماے حال کی تحقیق یہ ہی کہ خود اشیاے مبصرات سے شعاعین نکل کر آنکھون پر پڑتی ہین، اور اسی قسم کے ہزارون مسئلے ہین، تنقیدانہ نظر کے لیے اسی قسم کے مسائل درکار ہین، علوم قدیمہ کی طبعیات مین جو مسئلہ سب سے زیادہ مدلل ہی وہ ثبوت ہیولیٰ ہی اور اسی پر تمام فلسفۂ ارسطو کی بنیاد قائم ہی اسی لیے متکلمین اسلام نے بڑے شد و مد سے اسکا انکار کیا ہی،

عالم مین سب سے پہلے جو چیز ہمکو اپنی تحقیق کی طرف متوجہ کرتی ہی وہ مادہ (میٹر) ہی جسکو دوسرے لفظ مین ہم جسم بھی کہہ سکتے ہین، سوال یہ ہی کہ جسم کی ترکیب کن چیزون سے ہی؟ اور اسکے اجزا کیا ہین؟ حکماے اشراقیہ کا خیال ہی کہ جسم ایک بسیط (ایلیمنٹری) شی ہی مرکب (کمپونڈ) نہین ہی فلاسفہ مشائیہ کے نزدیک جسم مرکب (کمپونڈ) ہی اور اسکے دو جز ہین ایک کا نام صورت جسمیہ ہی اور دوسرے کا نام ہیولیٰ ہی اور یہ دونون جوہر (سبسٹینس) ہین نظام معتزلی کے نزدیک جسم کیا اعراض (ایٹری بوٹ) بھی جواہر (سبسٹینس) سے مرکب ہین ابن کیسان کی رائے مین اعراض کیا خود جسم بھی مجموعۂ اعراض ہی، متکلمین کے نزدیک جسم ایسے چھوٹے چھوٹے ذرات (ایٹمز) سے مرکب ہی جسکی نہ عالم خارج مین تقسیم ہوسکتی ہی، اور نہ وہم و عقل مین حکماے حال کی رائے ہی کہ جسم ایسے چھوٹے ذرات سے مرکب ہی جنکو ہم خارج مین تو دو نہین کرسکتے مگر ممکن ہی کہ وہم و خیال کا آلہ اُن کے ٹکڑے کردے

یورپ مین اس خیال کو سب سے پہلے ڈیکارٹ نے پھیلایا، قدما مین حکیم دیمقراطیس بھی اسکا قائل تھا اسی انتساب سے اِن ذرات کو اجزاے دیمقراطیسی بھی کہتے ہین، نظام اور ابن کیسان کے خیال کی غلطی تو بالکل ظاہر ہی، متکلمین کی رائے گو صحت سے قریب ہی، مگر بالکل صحیح نہین ہی، کسی چیز کے متعلق یہ نہین کہا جاسکتا کہ وہم و خیال بھی نہین کرسکتا، وہم ہر ناپیدا اور محال چیز کو پیدا اور ممکن دکھا سکتا ہی، اسلیے وہ ہر چھوٹے سے چھوٹے ذرہ کا بھی تجزیہ کرسکتا ہی،

فلسفۂ مشائیہ کے متعلق مین کچھ تفصیل سے کہنا چاہتا ہون، مشائیہ کہتے ہین کہ جسم جواہر فردہ
(ایٹمز) سے مرکب نہین، اسلیے کہ جواہر فردہ اُن اجزا کو کہتے ہین جنکی کسی طرح تقسیم نہین ہو سکتی ہو،
اور دنیا مین کوئی چیز ایسی نہین جسکی تقسیم اور تجزی نہین ہو سکتی ہو، ریگستان کا چھوٹا سے چھوٹا ذرہ
اور خرمن کی چھوٹی سی چھوٹی رائی کیون نہو اُسمین کم سے کم فوق تحت تو ضرور نکلیگا اور فوقانی حصہ
تحتانی حصہ سے بالبداہت ممتاز ہوگا، اور اسی امتیاز کو دوسرے لفظون مین تقسیم کہتے ہین، اور
جب دنیا سے جواہر فردہ معدوم ہونگے تو کوئی جسم ان سے کیونکر مرکب ہو سکیگا، اور جب یہ ثابت
ہو چکا کہ جسم الگ الگ ٹکڑون سے مرکب نہین ہی تو اسکا نقیض ضرور صادق آئیگا کہ جسم متصل اور
ایک پیوستہ چیز ہی، یعنے جسطرح ظاہر ادیکھنے مین متصل نظر آتا ہی اور اسمین کوئی فصل باہمی نہین ہی اسیطرح
واقع مین بھی جسم متصل ہی جسمین کوئی فصل اور جوڑ نہین ہی، اس تقریر سے یہ ثابت ہوا کہ جسم مین بذاتہٖ اتصال
پایا جاتا ہی اسی اتصال کا دوسرا نام صورت جسمیہ ہی اسلیے یہ ثابت ہو گیا کہ جسم کا ایک جز صورت
جسمیہ ہی،

جسم کا دوسرا جز ہیولیٰ ہی، ہیولیٰ کے اثبات پر مشائیہ کی یہ دلیل ہے کہ کوئی جسم اُٹھالو، ایک گز
کی ایک سلاخ ہی اُٹھالو، اور آدھ آدھ گز کے اسکے دو ٹکڑے کر دو اب سوال یہ ہی کہ یہ دونون ٹکڑے
نو پیدا ہین اور ابھی پردۂ عدم سے عالم وجود مین آئے ہین یا اسی پہلے کامل سلاخ کے دو ٹکڑے ہین
جو اُس سے نکلے ہین، یہ ظاہر ہی کہ یہ دونون ٹکڑے نئے اور حادث نہین ہین بلکہ اسی سلاخ کے یہ دو
جز ہین اب دوسرا سوال یہ ہی کہ تم اِن ٹکڑون کو پہلے سلاخ کے جز کیون بتاتے ہو جب تک اُس
کامل سلاخ اور اِن ٹکڑون مین کوئی مشترک چیز نہین ہی یہ ٹکڑے پہلی سلاخ کے جز کیونکر ہو سکتے ہین
اسلیے یہ ضرور ہی کہ اس کامل سلاخ اور اسکے اجزا مین کچھ مشترک چیز ہی، یہ مشترک چیز اتصال نہین
ہی کیونکہ مشترک وہ ہی جو دونون صورتون مین ایک ہی طرح پایا جاتا ہو حالانکہ یہ صاف نظر آتا ہی کہ

پہلی سلاخ مین ایک گز کا اتصال ہے اور اُسکے ٹکڑون مین آدھ آدھ گز کا اتصال ہے، اسلیے کوئی اور چیز اتصال کے سوا ان مین مشترک ہے جسکا نام ہیولی ہے، دلیل کے ان دونون ٹکڑون سے یہ ثابت ہوگیا کہ جسم دو ٹکڑون سے مرکب ہے ایک کا نام صورت جسمیہ ہے اور دوسرے کا نام ہیولی،

اے محترم علما! مشائیہ کی یہ دلیل غلط مقدمات کا ایک مجموعہ ہے، اس دلیل کے در اصل تین جزء ہین، دنیا کے ہر ذرہ کی ایک جانب دوسری جانب سے ممتاز ہے جسم مین اتصال پایا جاتا ہے اور یہ اتصال جسم کی حقیقت مین داخل ہے، اتصال، مشترک شی نہین بن سکتا،

پہلا مقدمہ اسلیے غلط ہے کہ اس سے جس قسم کی تقسیم لازم آتی ہے وہ خیالی اور ذہنی ہے اور خیالی اور ذہنی تقسیمات جیسا کہ مین پہلے بیان کرچکا ہون اجزاے دمقراطیسی کے منافی نہین ہین، دوسرا مقدمہ بالکل خلاف مشاہدہ ہے میکرسکوپ سے دیکھو جسم مین کتنے جوڑ اور سوراخ ہین اور اگر جسم مین اتصال ثابت بھی ہوجائے تو حقیقت جسم مین اُسکا داخل ہونا کیونکر لازم آئے گا اور جو دلیل اسپر قائم کی جاتی ہے وہ محض بودی ہے، تیسرا مقدمہ بھی غلط ہے، اتصال کی دو قسمین ہین اتصال مطلق، اور اتصال خاص، ایک سلاخ کے دو کرنے سے اتصال خاص البتہ جاتا رہتا ہے، اور یہ مشترک نہین باقی رہتا لیکن اتصال مطلق تو ہر حالت مین باقی ہے، اسلیے وہ مشترک جزء جسکی بنا پر ہم ان ٹکڑون کو اُس جسم کے اجزا بتاتے ہین، نفس اتصال ہے، اسلیے ثبوت ہیولی نہین ہوسکتا،

اسکے سوا ایک دوسری دلیل بھی مشائیہ اپنے دعوی پر قائم کرتے ہین، جسکی تفصیل کے لیے پہلے دو مقدمے ممہد کرنے چاہئین، اتصال اور انفصال دو متضاد چیزین ہین اور یہ ظاہر ہے کہ دو متضاد چیزین ایک ہی وقت مین ایک جگہ نہین مجتمع ہوسکتین، اسلیے ایک ہی شی پر اتصال و انفصال ایک وقت طاری نہین ہوسکتا، دوسرا مقدمہ یہ ہے کہ جب کسی شی مین کسی چیز کے بننے کی صلاحیت ہو، تو جب کبھی یہ صلاحیت قوت سے فعل مین آئیگی تو دونون چیزونکو ایک موقع مین موجود رہنا چاہیے

مثلاً جب ہم یہ کہین کہ اس مٹی مین صراحی بننے کی قابلیت ہی توجب کبھی یہ مٹی صراحی بن جائیگی مٹی اور صراحی کو ایک وقت مین ایک جگہ مجتمع ہونا چاہییے،

ان مقدمات کے ذہن نشین کرنے کے بعد مشائیہ ثبوت ہیولی پر اسطرح دلیل قائم کرتے ہین کہ جب ہم کسی متصل اور پیوستہ جسم کے دو ٹکڑے کرتے ہین، اور جسم متصل و منفصل حصون مین منقسم ہو جاتا ہی تو ظاہر ہی کہ اتصال فنا ہو جاتا ہی، اب جو جسم پر انفصال طاری ہوا تو اس انفصال کی قابلیت کس مین ہوتی ہی اگر کہو کہ اتصال مین ہوتی ہی تو غلطی کروگے اسلیے کہ دوسرے مقدمہ کی روسے یہ ثابت ہو چکا ہی کہ جب کسی چیز مین کسی شی کے بننے کی قابلیت ہو تو دونون کو ایک وقت مین جمع ہونا چاہیے تو اگر اتصال مین انفصال کی قابلیت ہو تو اسکے یہ معنی ہین کہ اتصال اور انفصال کو ایک وقت مین جمع ہونا چاہیے، حالانکہ پہلا مقدمہ چلا چلا کر کہ رہا ہی کہ اتصال و انفصال جو آپس مین متضاد ہین کبھی کبھی ایک جگہ نہین جمع ہو سکتے اسلیے انفصال کی قابلیت، اتصال کے سوا جسم کے کسی اور ٹکڑے مین ہی جسکو ہیولی کہتے ہین،

صاحبو! یہ دوسری دلیل بھی فاحش لغزشون سے محفوظ نہین ہی، پہلا مقدمہ محض مغالطہ ہی اتصال کے دو معنی ہین ایک لغوی معنی پیوستہ اور ملا ہونا دوسرے اصطلاحی معنے ہین یعنی ذی مقدار ہونا، پہلے معنے کے لحاظ سے البتہ اتصال اور انفصال متضاد ہین جو ایک ساتھ نہین جمع ہو سکتے لیکن اسوقت مین اتصال جسم کی حقیقت مین داخل نہو گا، بلکہ ایک صفت ہو گا، اصطلاحی معنی کے لحاظ سے بیشک اتصال جسم کی حقیقت مین داخل ہو سکتا ہی لیکن اتصال اور انفصال مین اب کوئی تضاد نہوگا جو ایک ساتھ جمع نہو سکین، نیز انفصال طاری ہونے سے اتصال خاص جاتا رہا نہ اتصال مطلق،

دوسرا مقدمہ بھی صرف دھوکا ہی، کچھ ضرور نہین ہی کہ جب کوئی چیز کسی شی کے بننے کے قابل ہو تو دونون ایک ساتھ جمع بھی ہوجائین، پانی کون و فساد کی حالت مین ہوا بننے کے قابل ہی لیکن پانی

جب ہوا بن جاتا ہی تو کبھی وہی چیز پانی اور ہوا دونون نہین ہوتی، آدمی مرنے کے قابل ہی لیکن جب آدمی مرجاتا ہی تو وہ آدمی نہین باقی رہتا یہ کہنا ممکن ہی کہ موت عدمی ہی اور عدمیات اس قاعدے سے مستثنی ہین لیکن اسکو بھی نہین بھولنا چاہیے، کہ انفصال بھی عدمی ہی، اور بھی اسکی ہزارون مثالین ہین ہم کہتے ہین کہ ہر ساکن متحرک ہونے کے قابل ہی ہر وحشی مہذب بننے کے لائق ہی لیکن متحرک ہونے کی حالت مین نہ وہ ساکن رہتا ہی اور نہ مہذب بنکر وہ وحشی باقی رہتا ہی، اور جب یہ دونون مقدمات جن پر دلیل کی بنا تھی باطل ہو گئے، تو دلیل خود بخود ٹوٹ گئی، اور ہیولی کسی طرح نہ ثابت ہوا،

اے حضرات ان اعتراض وجوابات کے بعد ہم اصل مسئلہ کی طرف رجوع کرتے ہین یعنے فلسفۂ حال کا یہ دعوی ہی کہ اجسام اجزاے دیمقراطیسی سے مرکب ہین، اس دعوے پر ہم اسوقت چند دلائل پیش کرتے ہین یہ دلائل نہ فلسفۂ جدیدہ کے پیدا کیے ہوئے ہین اور یہ اُن دلائل سے ماخوذ نہین ہین جنکو متکلمین اپنے دعوے مین پیش کرتے ہین، لیکن ہم کرۂ متدحرجہ اور نقطہ، انفکاک رحی اور طفرہ، زمانۂ حال، سریع الحرکۃ اور بطی الحرکۃ کے سوالات وجوابات سے بیخبر نہین ہین،

اجزا دو قسم کے ہوتے ہین اجزاے ترکیبی اور اجزاے تحلیلی، اجزاے ترکیبی وہ اجزا ہین جو وجود شی سے پہلے موجود ہوتے ہین جن سے شی مرکب ہوتی ہی،

(ا) مادہ (میٹر) کے اجزاے ترکیبی ہمیشہ ذرات ہونگے، غور فرمائیے ریگستان کا تودہ کس سے مرکب ہی؟ چھوٹے چھوٹے ذرّے سے، غلے کے خرمن کس سے مرکب ہین چھوٹے چھوٹے دانے سے اگر یہ خرمن اور ریگستان کے تمام دانے اور ذرے مل کر ایک ہو جائین تو کیا اب آپ یہ نہ کہین گے کہ یہ ڈھیر ذرے اور دانے سے مرکب ہی؟ ضرور کہین گے، خاک پڑی ہی جو نہایت ہی چھوٹے چھوٹے ریزون سے مرکب ہی اسکو آپ بھی تسلیم کرین گے، بارش ہوئی وہ خاک پانی مین گوندھکر کیچڑ ہوگئی، دھوپ نکلی اور وہ خشک ہوکر کچی اینٹ ہوگئی جس سے ایک عمارت طیار ہوگئی اب فرمائیے یہ عمارت دراصل

کس سے مرکب ہی؟ اُنھین چھوٹے چھوٹے ریزون سے ہمارے سامنے میز پر ایک ریشمی چادر پڑی ہی یہ چادر کس سے مرکب ہی دھاگون سے اور دھاگا نہایت ہی چھوٹے چھوٹے ریشہ سے مرکب ہی ان مثالات اور استقرا سے ثابت ہوتا ہی کہ مادہ کے اجزاے ترکیبی ہمیشہ ذرات ہونگے جنکو اجزاے دیمقراطیسی کہتے ہین،

مادہ یعنے جسم کے اجزاے ترکیبی ہیولے اور صورت جسمیہ نہین ہوسکتے ہین کیونکہ یہ دونون جوہر ہین اور جب کسی دو جوہر سے کوئی چیز مرکب ہوگی تو ہمیشہ ممکن ہی کہ ہم تحلیل (اکسپریمنٹ) تقسیم سے (ڈویژن) اُسکے دونون جوہر اجزا علٰحدہ علٰحدہ کردین، لیکن کیا آپ کا قاعدۂ فلسفی جسم کے ہیولی و صورت کو کبھی دو کرکے دکھا سکتا ہی؟ یا دکھانے کو جائز رکھتا ہی؟

(۲) مادہ کی تین قسمین ہین، جامد (سولڈ) سیال (لیکوئڈ) غاز (گیس) جس جسم کے اجزا تجاذب کی وجہ سے زیادہ ملے اور ٹھوس رہتے ہین وہ جامد ہوتا ہی مثلاً پتھر لوہا، جسمین اجزا کا تجاذب اس سے کم رہتا ہی وہ ذرا ڈھیلا اور سیال رہتا ہی مثلاً پانی، اور جس جسم کے اجزا مین بہت کم تجاذب ہے گیس ہوتا ہی مثلاً، ہوا، دھوان، ایتھر، اب اگر جسم اجزا سے مرکب نہین ہی تو مادہ کی یہ تین شکلین کیونکر پیدا ہوگئین،

(۳) اطباے قدیم اور جدید دونون فرقے یہ تسلیم کرتے ہین کہ ہر جسم مین مسامات ہین خواہ وہ جسم ذی روح ہو یا غیر ذی روح، تو اگر جسم ذرات صغیرہ سے نہین مرکب ہی تو مسامات کیونکر پیدا ہوگئے،[1]

اے حاضرین جلسہ! ان باتون سے صاف ظاہر ہوگیا کہ جسم کی ترکیب چھوٹے چھوٹے ذرات سے ہی فلاسفۂ حال نے ذرات جسم کی تقسیم مین بڑا کمال کیا ہی، ہمارے خیال مین قطرہ سے چھوٹا پانی کا کوئی جز نہین ہوسکتا ہی، اسٹرایچنن (ایک قسم کا زہر ہی جسکا دوا مین استعمال ہوتا ہی) کا ایک قطرہ اگر ....۵۷ قطرہ پانی مین ڈال دیا جائے تو پانی کے ہر قطرہ مین اسکی تلخی موجود ہوگی اسکے معنے یہ ہین کہ زہر کا ایک قطرہ، ....۵۷ جگہ منقسم ہوگیا،

مکڑا باریک تاگون سے اپنے رہنے کی عمارت کھڑی کرتا ہی اس عمارت کا ہر تاگا چارسو دھاگون سے مرکب ہی، اور ان چارسو مین سے ہر ایک دھاگا ایک ہزار دھاگون سے مرکب ہی بعض جرمن علما کی

[1] ولا یغنی عنہا الاعتذار بان کلامنا فی الجسم المفرد فان الابخرۃ الصاعدۃ من طبقات الارض والریاح الهابطۃ الی غور الماء دالۃ علی ان لہا مساماً صغیرۃ تنافی الاتصال، سلیمان

دقت نظری نے یہ ثابت کیا ہی کہ اگر اس قسم کے ........ بہم دھاگے ایک جگہہ جمع کیے جائین تو ایک بال سے زیادہ انکی ضخامت نہو گی،

صاحبو! اسکے بعد اب ہم اپنی تقریر کے دوسرے حصہ کی طرف ملتفت ہوتے ہین کہ وہ کیا وجوہ ہین جن سے فلسفۂ حال کو فلسفۂ قدیمہ پر حق تقدم حاصل ہی ہم ترتیب وار انکو عرض کرتے ہین،

(۱) پہلے اسپر غور فرمائیے کہ فلسفہ کے کیا معنی ہین فلسفہ ہی کائنات کے واقعی حالات کے جاننے کا نام اب فرض کیجیے کہ دنیا مین بیسیون قسم کے فلسفے موجود ہین اب اس فلسفہ مین سے کسکو سب پر فضیلت ہی ظاہر ہی کہ اُس فلسفہ کو فضیلت ہی جسکے پاس معلومات کا سب سے زیادہ خزانہ ہی جس نے سب سے زیادہ کائنات کے اسرار کھولے ہین، جس نے فطرت کے قواعد اور نیچر کے قوانین سب سے زیادہ معلوم کیے ہین، کیا کوئی اس سے انکار کرسکتا ہی کہ **علوم جدیدہ** نے اسمین حد سے زیادہ کامیابی نہین حاصل کی ؟

فلسفۂ قدیمہ کے طبعیات ہی کا معاینہ کیجیے طبعیات قدیمہ مین کیا مباحث ہین، ابتدا سے چلیے فلسفہ کی تعریف اور اُسکی تقسیم، جزء الذی لایتجزی (ایٹمز) کا ابطال، ہیولی کا اثبات، ہیولی و صورت کا تلازم، صورت نوعیہ کا بیان، یہ مباحث طبعیات کے دراصل نہین ہین، بلکہ الہیات کے ہین اب خاص طبعیات کے مسائل یعنے حیز و مکان کی بحث، خلا کا ابطال، شکل کا بیان، حرکت و سکون کی بحث، زمانہ کی بحث، جہت کی تفصیل، محدد جہات یعنے فلک الافلاک کا اثبات اور اُسکے متعلقات بسائط عنصریہ کا بیان، حرکت ارض، کون و فساد، مزاج، مرکبات کا بیان، اقالیم کا بیان، کائنات جو مثلاً بارش، ابر، برق قوس وقزح وغیرہ، معادن کا بیان، نباتات کا بیان، حیوانات کا بیان، قوائے انسانی حواس کی بحث، نفس ناطقہ اور اُسکے ادراکات کی بحث، انسان، تقریباً دو سو صفحون مین تفصیل سے یہ مباحث ختم ہوجاتے ہین، جن مین لفظی اور لاطائل بحثون کے اوراق بھی شامل ہین کل بس انھین اوراق کے کوزہ مین علوم قدیمہ کا اکثر دریا بند ہی، الٰہیات، منطق ہیات اور باقی ہی،

مگر اُسکی دوسری طرف علوم جدیدہ پر نظر ڈالیے اکثر وہ مسائل جو ہمارے ہان ایک دو صفحون مین طی ہوجاتے تھے وہ آج اتنے بڑھائے گئے ہین اور انکی اتنی تحقیق کی گئی ہی کہ وہ مستقل فن بنگئے ہین

آج دوسو صفحے تو صرف میکنیکس کی بحث کے لیے درکار ہونگے، نفس کا مسئلہ اگر فضول بحثون کو نکالدو تو ہمارے یہان ایک جز مین اسکا بیان وانی طور سے ختم ہو جائے گا، مگر آج علم النفس (بسیکولوجیا) ایک مستقل فن ہی جسپر بیسیون تصنیفین لکھی گئی ہین، نباتات کا بیان فلسفۂ قدیمہ مین چار صفحون سے زیادہ مین نہین ہی مگر علوم جدیدہ نے علم النباتات (بوٹنی) ایک علم بنا دیا ہی جسپر ہر سال نئی نئی کتابین اور نباتات کے متعلق معلومات شائع ہوتے ہین فلسفۂ قدیمہ انسان کے متعلق پانچ چھ صفحون سے زیادہ معلومات نہین رکھتا فلسفۂ حال نے علم الانسان (انتھراپولوجی) ایک فن بنا دیا جسکے متعلق بیسیون تصنیفات ہوتی رہتی ہین، معادن کا بیان دو صفحے مین فلسفۂ قدیمہ ختم کر دیتا ہی اور فلسفۂ حال مین علم طبقات الارض (جیالوجی) ایک طویل الذیل علم ہی جسمین معدنیات پر ایسی بحثین ہین جو ضخیم کتابون مین تمام ہوتی ہین حیوانات کے متعلق فلسفۂ قدیمہ محض معمولی علم رکھتا ہی جسکا بیان طبعیات کے بالکل مختصر سے گوشہ مین سما جاتا ہی مگر فلسفۂ حال نے صرف ایک ایک حیوان کا حال ایک ایک جلد مین تمام کیا ہی، ان علوم مین حیوانات کی رگ رگ اور نباتات کی پتی پتی کی تحقیق ہوتی ہی معدنیات کی تحقیق مین پہاڑ کے پتھر پتھر کی تلاشی لیجاتی ہی جسپر سلطنت لاکھون روپے خرچ کرتی ہی، بیطاری یا تو ہمارے یہان لوگ جانتے نہین اور اگر جانتے بھی ہین تو محض معمولی آج یہ ایک مستقل فن ہی جسپر کتابین ہین، جسکے لیے ہر جگہ اسکول قائم ہین، حیوانات کے شفاخانے ہین،

علم طب ہمارے یہان سب سے زیادہ مدون فن شمار کیا جاتا ہی مگر اسکا بھی یہ حال ہی کہ طب کے ایک رسالے مین ساری چیزون کا بیان سما جاتا ہی مگر آج اس علم طب کی ہزارون شاخین نکل آئی ہین، ہر عضو انسانی کے متعلق اتنی تحقیق کی گئی ہی کہ ایک ایک فن بن گیا جسکے الگ الگ ماہر ڈاکٹر ہین اسکول مین، بیسیون قسم کے مختلف الاصول طرز علاج نکلے ہین، علم الاعضا، علم الادویہ کو خاص ترقی دی گئی ہی، کیمیا (کیمسٹری) علم طب کے لیے لازم کر دیا گیا ہی،

حواس، کائنات جویہ، قوی انسانی، مادہ کی بحث اس تفصیل اور تدقیق سے لکھی گئی ہو کہ دیکھکر
ہوتی ہو پس اے حضرات کیا اب بھی آپ اسکا اقرار نہ کرین گے کہ علوم قدیمہ سے زیادہ علوم
جدیدہ کائنات کا حال جانتا ہی اسپر بھی یہ صرف اُن علوم کا حال تھا جو پہلے بھی موجود تھے اور اگر جدید
علوم کا ان پر اضافہ کیا جائے تو پہلا ہی نمبر وقت کا بڑا حصہ لے لیگا، علم البرق، علم الجمال، علم المذاہب
علم الاقتصاد، علم النور، میکنیکس اجسام متحرکہ، جدید عناصر، نئی دھاتین، اسٹیم کی قوت، کہربائیت نور
کے متعلق قوانین، سائلات کے خواص، حرکت کے قوانین، مادہ کے خواص، اجسام متحرکہ کے
متعلق قاعدے، میکرسکوپ ٹلسکوپ وغیرہ ہزارون علوم، مسائل، آلات ہین جنکا فلسفۂ قدیمہ مین
نام و نشان بھی نہین ہی، علم جغرافیہ اور کیمسٹری قدیم علوم ہین مگر انکا مقابلہ حال کے جغرافیہ اور کیمسٹری
سے کرو، اور حیرت کرو، قدیم وجدید علم ہیات مین آسمان و زمین کا فرق معلومات ہو گیا ہی،

(۲) علوم جدیدہ کو علوم قدیمہ پر ترجیح کی ایک دوسری وجہ اور ہی جسکو ہم تفصیل سے عرض کرتے
ہین، علوم قدیمہ مین تمام علوم گڈمڈ تھے، ایک طبعیات کے رسالہ مین، جمادات، نباتات، حیوانات،
انسان، زمین، سب قسم کے معلومات مختلط تھے، علوم جدیدہ نے ان سب کو الگ الگ تقسیم کر دیا
علم نباتات، علم الحیوانات، علم الانسان، علم طبقات الارض، علیحدہ علیحدہ فن بنا ڈالا، اس تقسیم کی وجہ سے
ایک بڑا فائدہ یہ ہوا کہ علوم کی ہر شاخ مین کثرت سے معلومات بہم پہونچ رہے ہین،

علوم قدیمہ مین ایک اور قسم کا اختلاط تھا، مادی اور غیر مادی فلسفہ کی تقسیم ضرور موجود تھی،
لیکن مسائل مین مادی اور غیر مادی کی حیثیت سے تقسیم نہ تھی، مثلاً حواس باطنہ کی بحث، نفس ناطقہ
کے متعلق مباحث یہ مسائل درحقیقت غیر مادی علوم کے ہین، انکو الہیات مین درج کرنا چاہیے تھا، مگر
فلسفۂ قدیمہ نے ان کو طبعیات کے تحت مین لکھا ہی، اب فلسفۂ حال مین یہ مباحث فیزکس (طبعیات)
سے خارج کر دیے گئے،

فلسفہ قدیمہ مین ایک اور قسم کا بھی اختلاط تھا، بعض وہ مسائل جو کسی اور علم کے مسائل
اور اُس علم مین اُنکا بیان بھی ہی مگر خواہ مخواہ طبعیات مین بھی فلسفہ قدیمہ نے اُسکی تکرار کی ہی مثلاً
قوت غاذیہ، قوت ہاضمہ، قوت دافعہ، رحم، ولادت، حمل، کے مسائل کو طب سے تعلق ہی، اُور
مین اسپر کافی بحث بھی موجود ہی، لیکن فلسفہ قدیمہ نے طبعیات مین بھی اسکا تذکرہ کیا ہی، فلسفہ قدیمہ میں
اور بھی اس قسم کے بہت سے خلط مباحث ہین،

(۳) علوم جدیدہ کو ایک اور فوقیت طرز بیان کی حیثیت سے ہی، مشکل سے مشکل مسئلہ علوم جدیدہ
کا نہایت آسان اور شیرین عبارت مین ہوتا ہی اور علوم قدیمہ کا آسان سے آسان مسئلہ مشکل اور بھدی
عبارت مین ہوتا ہی جسکی وجہ سے طالب علم اچھی طرح مسئلہ کو ذہن نشین نہین کرسکتا ہم تفصیل کیلیے
ایک مسئلہ کے متعلق دونون کی عبارتین پڑھ دیتے ہین، فلسفہ قدیمہ کی عبارت ہدیۂ سعیدیہ کی ہی جو طبعیات
کی تمام کتابون سے زیادہ سہل ہی اور فلسفہ جدیدہ کی عبارت الکائنات سے لی گئی ہی جو ایک جدید عربی
مصری تصنیف ہی، دونون مین برہان تطبیق کا بیان ہی جو غیر متناہی کے ابطال کی دلیل ہی،

| ھدیہ سعیدیہ | الکائنات |
| --- | --- |
| تقریرہ انہ لو امکن وجود بعد غیر متناہ امکن ان | تقریر برھان التطبیق ان یفرض خط من نقطة |
| یفرز منہ قدر متناہ وامکن ان یطبق بین ما ھو | الی غیر النھایة واخر من فوقھا بمقدار متناہ الی |
| قبل الافراز وبین ما بقی بعدہ تطبیقا اجمالیا بتطبیق | غیر النھایة ویطبق الواحد علی الاخر فان تساویا کان |
| المبدء علی المبدء فیکون ھناک جملتان متطابقتان | الناقص کالزائد وھو محال لان الخط الثانی قد فرض |
| من جانب المبدء احدھما کل والاخری جزء فاما ان لا | من نقطة فوق النقطة التی کانت مبدء الخط |
| یتناھیا ولا ینقطعا اصلا فیلزم تساوی الکل | الاول بمقدار معین ھو مئة متر مثلا فمن لوازمہ |
| والجزء وھو ضروری الاستحالة او ینقطع الجملة | ان الاول علی ھذا لفرض اطول من الثانی بمئة |
| التی ھی جزء فتتناھی لا محالة والجملة التی ھی | متر وتساویھما امر لا یعقل یا ان لم یتساویا بل زاد |
| کل لا تزید علی تلک الجملة الا بقدر متناہ | الاول علی الثانی مئة متر کان الثانی متناھیا |

| | |
|---|---|
| والزائد على المتناهي بقدر متناه متناه فيكون الجملة الغير المتناهية متناهية هف۔ | والا لم يزد الاول عليه ولما كان الاول زيد منه مقدارا متناهيا فهو ايضا متناه لوضوح تناهي خط طوله مئة متر، |

اسکے علاوہ فلسفۂ حال کا طرزبیان، شگفتہ اور دلکش ہوتا ہی، اور فلسفۂ قدیمہ کا طرزبیان، خشک اور روکھا پھیکا ہوتا ہی مثلاً یہ مسئلہ پیش ہی، بحث یہ ہی کہ ظرف مکان کوئی واقعی چیز ہی یا وہمی، دونون فلسفے کہتے ہین کہ وہمی نہین واقعی چیز ہی، دلیل یہ ہی کہ "ایک مکان دوسرے ظرف کے مکان سے بڑا ہوتا ہی اور چھوٹا ہوتا ہی اور جو چیز بڑی چھوٹی ہو سکے وہ واقعی ہوگی" اسی کو دونون بیان کرتے ہین،

| فلسفۂ قدیمہ "ہدیہ سعیدیہ" | ترجمہ |
|---|---|
| اعلم ان المكان عبارة عما يشغله الجسم ويكون فيه وينتقل منه واليه ولا شبهة فى ان ما يشغله الجسم ويكون فيه ويقبل الاشارة الحسية حيث يقال ان الجسم ههنا وهناك ويتقدر ويتجزى ويتفاوت زيادة ونقصانا ويتصف بالصغر والكبر وينتقل الجسم منه واليه امر واقعى ليس اختراعيا محضا ولا شيئا بحتا والا لم يتصف بهذه الاوصاف الواقعية | جاننا چاہیے کہ **مکان** عبارت ہی اُس چیز سے جسمین کوئی جسم سما جائے، اور جہان کوئی جسم جائے اور جہان سے آئے اور اسمین کوئی شبہ نہین کہ جسم جسمین سمائے گا اور جسمین جو ہوگا اور جسکی طرف اشارہ کیا جانا ممکن ہوگا مثلاً کہا جاتا ہی کہ جسم یہان ہی اور وہان ہی، اور جسکا اندازہ کیا جائے اور تقسیم کیجائے اور جو زیادہ کم ہو سکے، اور جسکو چھوٹا بڑا کہ سکین اور جس سے کوئی جسم ہٹ جائے، اور جہان آجائے، وہ یقینی امر واقعی ہوگا، وہمی اور محض اختراعی اور خیالی نہوگا، ورنہ وہ کبھی ان اوصاف سے متصف نہوتا، |
| فلسفۂ حال "الكائنات" | ترجمہ |
| ايها البعد المجرد والفضاء الممتد والسماء التى ليس لها نهاية ولا حد لها طالما تفكر فيك الحكماء فلم يقر فكرهم على شئ بل تاهوا فى بيداء انك الغير المتناهية | اے بُعد مجرد! اور اے فضائے وسیع! اور اے غیر محدود وسعت! حکمانے اکثر تیری نسبت غور کیا مگر انکی رائے کسی چیز پر نہ ٹھہری، بلکہ تیرے غیر محدود میدان مین وہ سرگردان رہ گئے |

وظلوا في ظلمات مجهول حقيقتك
فانت حيرة العقلاء،
لاشك في وجودك لانك ثابت
وحقيقي يمتاز بعضك عن بعض فيما
يسع منك فلا ما اقل ممّا يسع
ذراعًا وما يسع ذراعًا اقل مما يسع
الف ذراع وما يسع مائة الف ذراع
اكثر ممّا يسع الف ذراع وهل
المسافة بين الارض والشمس
تساوي المسافة بين الارض
وشعرى اليمانية

اور تیری حقیقت کی ظلمت جہل مین گمراہ ہو گئے، پس تو بے شبہ عقلا کے لیے باعث حیرت ہی،
اسمین کوئی شک نہین کہ تو موجود ہی اسلیے کہ تو ثابت ہی اور واقعی ہی تیرا ایک حصہ تیرے دوسرے حصہ سے ممتاز ہی تیرے جس حصہ مین ایک فٹ کی وسعت ہو وہ تیرے اُس حصہ سے کم ہی جسمین ایک ہاتھ کی وسعت ہوگی، اور تیرے جس حصہ مین ایک ہاتھ کی وسعت ہو وہ اُس حصہ سے کم ہی جسمین ایک ہزار ہاتھ کی وسعت ہو اور تیرے جس حصہ مین ایک لاکھ ہاتھ کی وسعت ہو وہ تیرے اُس حصہ سے بڑا ہی جسمین صرف ایک ہزار ہاتھ کی گنجایش ہو کیا جو مسافت آفتاب اور زمین کے درمیان ہی اُس مسافت کے برابر ہی جو شعری (ایک ستارہ) اور زمین کے درمیان ہی؟

(۳) اے حضرات! آپ اس سے واقف ہین کہ دلیل دو قسم کی ہوتی ہی اِنّی، لِمّی،

اِنّی، وہ دلیل ہی جسمین معلول سے علت دریافت کی جائے، مثلاً اسوقت دن ہی اور جب دن ہوگا، آفتاب طلوع ہوگا، اسلیے اسوقت آفتاب طلوع ہی، دن کا وجود معلول ہی اور طلوع آفتاب علت ہی اور اسمین دن کے وجود سے آفتاب کا طلوع، ہونا ثابت کیا گیا ہی، یعنے معلول سے علت دریافت کی گئی ہی، اسلیے یہ دلیل، دلیل اِنّی ہی،

لِمّی، وہ دلیل ہی جسمین علت سے معلول پر روشنی ڈالی جائے، مثلاً اسوقت آفتاب روشن ہی اور جب آفتاب روشن ہوگا دن موجود ہوگا، اسلیے اسوقت دن موجود ہی، آفتاب کا روشن ہونا علت ہی اور دن کا موجود ہونا معلول ہی یعنے اس مقدمہ مین علت سے معلول، معلوم کیا گیا ہی اسلیے یہ دلیل،

دلیل لمی ہی،

ایک دوسرا مقدمہ اسکے ساتھ اور ملائیے، علت (کاز) ہمیشہ معلول سے خفی اور غیر ظاہر ہوگی، معلول عموماً ظاہر اور کھلا ہوا ہوگا، اسوقت ہمارے سامنے ہزارون معلولات ہین، جنکو ہم دیکھ رہے ہین سن رہے ہین چھو رہے ہین مگر انکی علت سے بالکل واقفیت نہین ہی یہ میز کرسی گلدستہ در و دیوار سب موجود ہین اور آپ سب لوگ انسے واقف ہین مگر کتنے لوگ ہین؟ جو انکی علت حیات، علت ابصار، علت وجود وغیرہ جانتے ہین، اسلیے علت انی زیادہ روشن ہوتی اور علت لمی پوشیدہ ہوتی ہی فلسفۂ حال مین اکثر علت انی سے کام لیا جاتا ہی، اور فلسفۂ قدیمہ کا تمام دارمدار علت لمی پر ہی اسی لیے فلسفۂ حال کے دلائل زیادہ واضح قابل اطمینان صحیح ہوتے ہین، اور فلسفۂ قدیمہ کے دلائل خفی اور ظاہر فریب ہوتے ہین،

(۴) فلسفۂ حال کے دلائل مشاہدات سے ماخوذ ہوتے ہین، فلسفۂ قدیمہ مین دعوے سے زیادہ خود دلیل، دوسری دلیل کی محتاج ہوتی ہی، اسلیے فلسفۂ قدیمہ کے دلائل سے فلسفۂ حال کے دلائل زیادہ صحیح ہوتے ہین، فلسفۂ حال ایک مسئلہ بیان کرتا ہی اور آلات سے اُسکی تصویر دکھاتا ہی اور دل کو اطمینان اور یقین ہو جاتا ہی وہ مسائل جنکو دیکھکر آپ کہ اُٹھینگے کہ مشاہدہ کبھی اسکے لیے کوئی دلیل نہین قائم کرسکتا مگر برابر فلسفۂ حال اسکے لیے مشاہدات کی مدد سے دلیل قائم کرتا ہی،

قدم مادہ کی بحث ایک قدیم بحث ہی، دونون فلسفی مادہ کی قدامت کے معتقد ہین، مگر فلسفۂ قدیمہ اسکو یون ثابت کرتا ہی، مادہ ممکن ہی اور امکان شی سے پہلے ہوتا ہی اور نیز ممکن ایک صفت ہی اور مادہ موصوف اور ہر صفت کے لیے موصوف پہلے ہونا چاہیے اسلیے مادہ کو پہلے ہونا چاہیے، یا دوسری دلیل اسطرح پیش کرتے ہین کہ عالم مؤثر کا محتاج نہین ہی، اور جو کسی مؤثر کا محتاج نہو وہ قدیم ہی اسلیے عالم قدیم ہی،

فلسفۂ حال مشاہدہ سے ثابت کرنا چاہتا ہی وہ کہتا ہی مادہ فنا نہین ہوتا بلکہ وہ ایک صورت چھوڑکر دوسری صورت اختیار کرلیتا ہی، مثلاً اگر ہم ایک درخت کو کاٹین پھر چیر کر اُسکے تختے بنائین، اور تختون سے چھت بنائین اور چھت جلکر خاک ہوجائے، لکڑی فنا ہوگئی؟ نہین اب تک موجود ہی ہان یہ البتہ ہی کہ وہ اپنی پہلی صورت پر نہین ہی بلکہ خاک کی شکل مین ہی، اور کچھ دھوان، کی شکل مین ہی، پروفیسر لاوزی نے لکڑی جلائی اور اُسکا تمام دھوان، بخارات، خاک کو ملاکر تولا تو ایک رتی بھی لکڑی کا وزن کم نہ تھا اس سے ثابت ہوا کہ مادہ ناقابل فنا شی ہی اور قدیم ہی،

فلسفۂ قدیمہ کے نتائج ذہنی ہی عالم تک محدود ہین فلسفۂ حال ہمکو دکھا دیتا ہے خلا کو فلسفۂ قدیمہ محال بتاتا ہی دلیل اسپر یہ قائم ہی کہ خلا کا ہم اندازہ کرتے ہین کہ یہ ایک گز کا ہی اور دو گز ہی، ایک گز ہونا اور دو گز ہونا صفت ہی اور ہر صفت موصوف کے ساتھ قائم ہوتی ہی اور خلا کے معنی عدمی ہین اسلیے ایک گز ہونا دو گز ہونا جو یقیناً وجودی اوصاف ہین کبھی خلا کے نہین ہوسکتے اسلیے خلا باطل ہی اور تمام عالم ملا ہی جسکی یہ ایک گز یا دو گز ہونا صفت ہی،

فلسفۂ حال کہتا ہی کہ خلا ممکن ہی اور موجود ہی، کرہ ہوا (اٹمسفیر) صرف چند میل تک ہی پھر کچھ نہین خلا ہی، دلیل آلۂ مفرغۃ الہوا (ایر پمپ) ہی یہ ایک قسم کا شیشہ کا آلہ ہی جسکے ذریعہ سے کسی برتن کی ہوا نکال سکتے ہین، بائین طرف شیشہ کا ایک فانوس ہوتا ہی اور اُسمین ہوا بھری ہوئی ہی اور یہ فانوس ایک دھات پر رکھا ہوا ہی، اور خوب فانوس سے جما ہوا ہی تاکہ ہوا نہ جاسکے اُسمین ایک نلی لگی ہوئی ہی اس نلی کو اوپر نیچے کھینچنے سے فانوس کے اندر کی ہوا نکل آتی ہی مگر جا نہین سکتی ہی اس فانوس کے اندر ایک گھنٹی لگی ہی جب سب ہوا نکل جاتی ہی تو اس گھنٹی کو ایک کل سے بجاتے ہین مگر اُس سے نہ کچھ آواز نکلتی ہی، اور نہ کچھ سنائی دیتی ہی کیونکہ آواز نکلنا اور سننا تو ہوا ہی

موقوف ہی' اور جب کوئی آواز سنائی نہین دیتی اور نہ کوئی جانور (اگر اسمین ڈال دیا جاے) زندہ رہتا ہے تو اس سے صاف معلوم ہوا کہ اندر ہوا نہین ہی اب فانوس مین بالکل خلا ہی'

(۵) ای حضرات پانچوین فضیلت علوم جدیدہ کو یہ حاصل ہی' کہ ہر روز اُسکے مسائل اور اُسکے معلومات مین نئی نئی ترقی ہوتی جاتی ہی اور جدید اضافہ ہوتا جاتا ہی' جا بجا انجمنین واہل علم کی اکاڈمی ہی جنکا کام اکتشافات ہی زمانہ کی ترقی کا ہر ہاتھ کائنات کے چہرہ سے پردہ اُٹھاتا جاتا ہی' فلسفۂ قدیمہ کی ترقی دست شل ہی جسمین کسی قسم کی حرکت نہین ہوسکتی' جتنے مسائل فلسفۂ قدیمہ کے خزانہ مین ایک ہزار برس پہلے تھے بعینہ وہی حرف بحرف بلا زیادتی آج بھی موجود ہین' ایک مسئلہ کی بھی تو ترقی نہین ہوتی حالانکہ زمانہ کی اُنگلی ہمیشہ معلومات کی پرکار کو وسیع کر رہی ہی' تو کیا ای محترم علماء وہ فلسفہ جسمین روز بروز زیادتی ہوتی جاتی ہی اُس فلسفہ سے بہتر نہین ہی جسمین زیادتی ہی نہین ہوسکتی ہو'

(۶) ہر دلیل اور ہر علم کی اصل درصل استقرا و تتبع ہی' آج ہمنے جو قواعد کلیہ تیار کیے ہین اُن سب کا دارمدار استقرا پر ہی' ہمکو یقین ہی کہ آگ چیزون کو جلا دیتی ہی' ہمین کیونکر اسکا یقین ہوا استقرا سے' فلسفۂ قدیمہ کے دلائل استقرا سے ماخوذ نہین ہوتے اسلیے زیادہ غلط ہوتے ہین اور فلسفۂ حال کی بنیاد استقرا کی سطح پر رکھی گئی ہی اسلیے وہ زیادہ یقینی اور قابل اطمینان ہی'

(۷) فلسفۂ حال مین ایک اور قسم کی دلیل ہوتی ہی جو قلب کو نہایت اطمینان اور تسکین بخشتی ہی فلسفۂ قدیمہ مین اس قسم کی دلیل نہین ہوتی ہی یہ دلیل **تطابق عقلی** ہی تطابق عقلی کے یہ معنی ہین کہ گو ایک مسئلہ کسی دلیل سے مبرہن نہو لیکن اگر اُس سے کچھ نتائج اُس مسئلہ کو صحیح مانکر نکالے جائین تو وہ بالکل صحیح ہون' اسلیے ان فروع کی صحت خود اس اصل کو ثابت کر دیتی ہے

(۸) ایک سب سے بڑی وجہ فلسفۂ حال کو فلسفۂ قدیمہ پر فوقیت کی یہ حاصل ہی کہ وہ فلسفۂ قدیمہ

کی طرح بیکار لفظی جھگڑون مین نہین پڑتا اور نہ اُسکے مسائل کے اقسام فلسفۂ قدیمہ کی طرح مختصر اور بیکار ہوتے ہین' اسلیے فلسفۂ الٰہیہ سے فلاسفۂ حال زیادہ اعتنا نہین کرتے کیونکہ وہ ایک خیالی چیز ہی' اختصار کا یہ حال ہی کہ حاسۂ سمع کے بیان مین فلسفۂ قدیمہ صرف یہ بتاتا ہی کہ ہم کیون سنتے ہین فلسفۂ حال اسکو اتنا بڑھاتا ہی' ہم کیون سنتے ہین' آواز کیا چیز ہی' آواز کیونکر منتقل ہوتی ہی' خلا مین آواز کیون نہین ہوتی' سائلات اور جوامد مین بھی آواز منتقل ہوتی ہی' مطلق سرعت آواز' ہوا مین سرعت آواز' سائلات اور جوامد مین سرعت آواز' آواز کی رفتار' کان کی تشریح' ہر چیز کی آواز کی برابر رفتار ہی' آواز کی رفتار سے بُعد معلوم کرنا' شدت آواز' آواز کی شدت مربع بعد کے تناسب سے کم ہوتی جائیگی' ٹیلیفون' صدا پر بحث' انعکاس آواز' انعکاس آواز کا ضعف' گنگناہٹ' آواز موسیقی' آواز موسیقی کے تموجات' آلات موسیقی وغیرہ بیکار بحثون کی مثال دیکھیے' حرکت کی بحث دونون فلسفون مین ہی' مگر غور فرمائیے کہ فلسفۂ قدیمہ نے اسکی کسطرح تقسیمین کین ہین اور بحثین کی ہین اور فلسفۂ حال نے کیونکر؟ حرکت کے متعلق فلسفۂ قدیمہ مین یہ مباحث ہین' حرکت کی تعریف کہ حرکت نام ہی کسی شی کا تدریجاً قوت سے فعل کی طرف آنیکا مگر یہ معرّف ایسا ہی کہ معرَّف سے زیادہ خفی ہی' حرکت **قطعیہ** اور **توسطیہ** کی بحث' یہ بحث یہ ہی کہ حرکت کی دو طرح تعریف کی گئی ہی' ان دونون مین تطبیق' حرکت کے لیے چھ چیزون کا ہونا ضرور ہی' حرکت کس کس چیز مین ہوتی ہی' حرکت کی دو قسمین ہین ایک ذاتی اور عرضی یہ بحثین بھی کسقدر معمولی اور سطحی ہین'

طبعیات جدیدہ مین حرکت کے متعلق یہ مباحث ہین' حرکت کی تعریف' کہ حرکت نام ہی ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا' حرکت کے اقسام' کائنات مین کوئی چیز ساکن مطلق نہین ہی ہان ساکن اضافی ہی' حرکت کے عوائق کیا کیا ہین؟ کل دقائق جسم مین حرکت دفعۃً نہین ہوتی

بلکہ تدریجا ہوتی ہی، حرکت کے متعلق تین قانون: اگر کوئی جسم متحرک کردیا جائے اور کوئی عائق نہو تو ہمیشہ وہ جسم متحرک رہیگا، متحرک اور ساکن دونون جسمون کے ساتھ قوت کا عمل برابر رہیگا، فعل اور انفعال (ایکشن، ری ایکشن) کا اثر برابر ہوگا، تیرنا، اوڑنا اسی قسم کا اثر ہی حرکت منعکسہ، حرکت منحنیہ کا بیان، انسان کوئی حرکت دائمہ نہین پیدا کرسکتا، حرکت متساویہ، گھڑی کا بیان اسی مین آتا ہی، حرکت منقطعہ، حرکت دائریہ، زمین کی حرکت کا بیان اسی مین آتا ہی، حرکت مرکّبہ یعنی وہ حرکت جو چند متخالف قوتون سے ملکر پیدا ہوگی وہ کیونکر ہوگی،

یہ تو موٹے موٹے بیان ہین اسی کے ضمن مین حرکت کے متعلق بیسیون فطرتی قوانین کا بیان ہی قوت کی تشریح ہی، قوت بسیط اور مرکب کی بحث ہی، آلات کی مثالین ہین،

(۹) حاضرین! کیا اب بھی آپ فلسفۂ قدیمہ پر **علوم جدیدہ** کو ترجیح ندینگے، جب آپ مذکورۂ بالا وجوہ ترجیح کے علاوہ، اسکے مفید نتائج، اور ایجادات وانکشافات سے مستفید ہوتے رہتے ہین اگر آج اسٹیم کی قوت معلوم نہین ہوتی تو انجن موجود نہوتا، برقی رو اور مقناطیس کے تناسب کا اگر حال معلوم نہوتا تو ٹیلیگراف نہوتا، اسی طرح اگر علوم جدیدہ کے انکشاف نہوتے تو ہم جس چیز کو آج کل منٹ مین کرلیتے ہین، وہ گھنٹون مین پہلے نہ ہوتی، فوٹوگراف، ٹیلیگراف، گراموفون، فونوگراف، ٹیلسکوپ، میکرسکوپ، واٹر پائپ، ایر پمپ، تھرمامیٹر، ٹیلیفون، بارومیٹر، بیلون، بولرسکوپ، آلات موسیقی، پریس، اسٹیم پریس، قطب نما، طرح طرح کی کلین، گاڑیان، چیزین علوم جدیدہ کی یہ وہ کرامات ہین کہ اگر انکو تقدس اور ترک دنیا کے پردے مین ظاہر کیا جاتا تو دنیا اُنکو اعجاز اور خوارق عادت سے سمجھتی،

بعض مسائل ایسے ہین جواب بھی معلوم ہین اور پہلے بھی معلوم تھے مگر **فلسفۂ قدیمہ** نے اُنکو صرف خیالی دنیا مین محدود رکھا مگر **علوم جدیدہ** نے اُنکے زور پر بڑے بڑے کرامات دکھائے،

یہ پہلے بھی معلوم تھا کہ ہوا پانی کے نیچے کبھی نہین رہسکتی، اور اب بھی معلوم ہی مگر فلسفۂ قدیمہ نے اس سے کوئی کام نہین لیا، علوم جدیدہ نے اس کی بنیاد پر ایک ربڑ کا جوتا بنایا جسمین ہوا ایک کافی مقدار بھری جاتی ہی اور ہوا کے زور پر آدمی بے تکلف سطح آب کی سیر کرتا ہی، یہ پہلے بھی معلوم تھا کہ بارش بخارات سے بنتی ہی، مگر علوم جدیدہ ایک کل کے ذریعہ سے بخارات کو پانی بنا کر کچھ دیر کے لیے برسا دیتے ہین یہ پہلے بھی معلوم تھا کہ شدت سردی سے پانی منجمد ہو کر برف ہو جاتا ہی، مگر آج اس قاعدہ پر جا بجا آئس ملین تیار ہین، یہ پہلے بھی معلوم تھا کہ ہوا، دھوان، بخارات اوپر چڑھتے ہین مگر فلسفۂ حال نے آج اسی قاعدہ کے رو سے بیلون بنا لیا، اور بہت سے ایسے مسائل کی مثالین مل سکتی ہین،

پس ای محترم علما! آپکو اب اسکے تسلیم کرنے مین کچھ عذر نہ کرنا چاہیے کہ علوم جدیدہ کو علوم قدیمہ پر مزیت حاصل ہی، اور نہ بدیہیات اور مشاہدات کے انکار کی ہمت کرنا چاہیے، اب ہم اپنی تقریر کے تیسرے ٹکڑے پر کچھ کہنے کی اجازت چاہتے ہین،

## علوم جدیدہ نے کتنے جدید علوم اور مسائل کا اضافہ کیا

علوم جدیدہ کی عام فہرست کے تحت مین دو قسم کے علوم ہین، ایک وہ جو پہلے بھی موجود تھے، دوسرے وہ جو پہلے موجود نہ تھے جدید تحقیقات نے اُنکی بنیاد ڈالی ہی، پہلی قسم کے علوم مین **یورپ** نے یہ کیا کہ اُنمین جو غلط مسائل تھے اُنکی تصحیح کی جو ناقص تھے اُنکی تکمیل کی، جو موجود نہ تھے انکا اضافہ کیا، دوسری قسم کے علوم کے متعلق اس سے زیادہ اور کیا کہا جا سکتا ہی کہ یورپ اُنکا موجد ہی، ہم تفصیلوار بعض علوم کا نام لیکر اُنکے متعلق کچھ کہینگے،

**منطق**، (لاجک) اس علم کا مدوّن **ارسطو** ہی مسلمانون نے اس علم مین جتنی دقت نظری اور نکتہ آفرینی سے کام لیا کسی علم مین نہین لیا مسلمانون مین سے بھی خصوصًا مسلمانان ہندوستان نے

ہندوستان مین سے بھی خاصکر اس لکھنؤ نے، مگر یہ تمام دقت آفرینیان نفس منطق مین کم ہوئین اور اگر کہین ہوئین بھی تو صرف منطق کے ایک جزء مین یعنی تصورات مین حالانکہ اصل چیز تصدیقات تھی، اور اگر تصدیقات مین کسی نے ہاتھ بھی لگایا تو زیادہ زور برہانیات پر رہا حالانکہ اصل چیز "استقراء تھی" اور اسی سے کم بحث کی گئی، گو اصول فقہ نے استقراء پر بحث کرکے اس اعتراض کا وزن کچھ کم کردیا ہے، مگر پھر بھی وہ ایک دو صفحہ کی بحث ناکافی ہے، ہماری منطق کا زیادہ ممتاز حصہ یہ ہے، ماتن و شراح پر اعتراض و جواب، علم کی بحث، جعل بسیط جعل مرکب، دلالت الفاظ، کلی طبعی کا وجود خارجی، موجبہ کیلیے وجود موضوع، شرطیہ مین حکم، وغیرہ مگر آپ خود غور فرمائیے کہ اصل منطق سے ان مسائل کو کیا تعلق؟

جدید منطق کی بنیاد لارڈ بیکن نے ڈالی جس نے استقراء کو تمام معلومات کی اصل قرار دی، اور استقراء کے احکام اور قواعد پر کافی بحث کی، شہادت کی بحث کا اضافہ کیا گیا جو منجملہ دلائل کے ایک دلیل ہے، مغالطات پر تفصیل سے بحث کی گئی جنکا شفا کے سوا اکثر کتابون مین تو بیان نہین اور اگر کہین ہے بھی تو بہت مختصر، فضول بحثین جو فن سے بے تعلق تھین بلکل علحدہ کردی گئین، طرز گفتگو کسی قدر ترتیب کے تغیر کے ساتھ آسان کردی گئی، قیاس مرکب اور قیاس غیر کامل کا اضافہ کیا گیا، منطق کا ایک جزء طرز استدلال ہے اور استدلال کے لیے حق کی جستجو ضروری ہے اسلیے حق کی ماہیت، طلب حق، اور اسکے احکام بڑھائے گئے، تعریف مین، جب حد کی شناخت محال تھی اسلیے رسم کے متعلق زیادہ تفصیل کی گئی، حس باطن، عقل، حواس ظاہرہ جو مستنبط دلائل ہین انکے احکام بڑھائے گئے، مواد قیاس جو منطق کے اصلی جزء ہین ہمارے ہان اُنسے بہت کم بحث ہے،

**طبعیات** (فیزکس) طبعیات کے متعلق علوم جدیدہ نے جو قیمتی تحقیقاتین کی ہین وہ بالکل حیرت انگیز ہین، جدید طبعیات کی ترجیح کے لیے ہم صرف یہ مناسب سمجھتے ہین کہ دونون طبعیات کے اصلی اور حقیقی مسائل کی فہرست ہم آپکے سامنے پیش کردین،

| قدیم طبیعیات | جدید طبیعیات |
| --- | --- |
| ہیولی، حیز، مکان، ابطال خلا، ہیئات وشکل بسائط عنصریہ، سکون ارض، بحث حرکت، حرکت، متعلقات، حرکت کس کس چیز مین ہوتی ہی، کائنات فضائیہ (بارش ابروغیرہ) حواس، وجہ سماع، وجہ بصارت، لمس، ذوق، انسان، حیوان، نبات معدنیات، فلک الافلاک، | خواص مادہ، قوت جذب ودفع، مادہ کے اقسام، جاذبیت عامہ، جاذبیت ثقل، اوپر سے نیچے حرکت کرنے والے اجسام کے متعلق قواعد، مرکز ثقل، جسم رقاص، سکون وحرکت، قوت، موانع حرکت، قواعد متعلق حرکت، تحلیل قوت مرکبہ، کرویت ارض، میکنیکس مخل ر اور اسکے متعلقات (جرثقیل) ضغط سائلات کے قوانین (ہائیڈرا سٹیٹکس) آب روان کے متعلق قواعد (ہیڈرولیک) غازات اور مفرغۃ الہوا (ایرپمپ) ہوا کے خواص، بارومیٹر، آلات ہوائیہ، سمعیات، آواز کی ماہیت اور اسکی رفتار کے قواعد، انعکاس آواز، آواز موسیقی، تار کی آواز، پھونکنے کی آواز، آلات موسیقی، آواز پیدا کرنے کے جسمانی آلات اور ساخت، کان کی تشریح، فونوگراف، بصریات، نور کی ماہیت اور اسکے متعلق قوانین، انعکاس نور، انکسار نور، تحلیل انوار مرکبہ، قوس وقزح، عینک، رنگ، آلات بصریہ، دوربین، خردبین وغیرہ، آنکھ، حرارت کی حقیقت، حرارت اور نور کا تعلق، حرارت کے افعال، تھرمامیٹر، نقل حرارت، آلات بخاریہ، بخارات کے افعال اور قوت کائنات فضائیہ (میٹرولوجیا) بارش کے منافع، کہربائیت، مقناطیس، قطب نما، ٹیلیگراف، تصادم سے کہربائیت پیدا ہونا، کہربائیت کے قوانین، آلات کہربائیہ، تحلیل کہربائیت مرکبہ، اجتماع کہربائیت، کہربائیت کانون، (کانون اٹلی کا رہنے والا ایک حکیم تھا چونکہ اُسنے اس کہربائیت کا انکشاف کیا اسلیے اُسکی طرف اُسکا انتساب کیا گیا) تاثیر کہربائیت، ٹیلیفون، حیوانی کہربائیت، |

ای حاضرین جلسہ! کیا آپنے خیال فرمایا کہ طبعیات قدیمہ کو طبعیات جدیدہ سے کیا مناسبت ہی؟ اور باقی علوم کو ملاحظہ فرمائیے،

**علم الکیمیا،** (کیمسٹری) کیمیا وہ فن ہی جسمین چیزون کی تحلیل و ترکیب اور اُنکے خواص سے بحث کیجائے، کیمیا خاص مسلمانون کا فن ہی اور وہی اُسکے موجد ہین، علوم عقلیہ مین سے سب سے پہلے مسلمانون نے اسی کی طرف توجہ کی، کیمیا مین بہت سی دھاتین اور ترکیبین، ایجاد کین، کیمیاوی دواسازی کی ایجاد سے طب کو بڑا فائدہ پونہچایا حکیم بنی مروان خالد، امام جعفر صادق، جابر ابن حیان المتوفی ۱۶۱ھ امام ابوبکر ابن زکریا رازی المتوفی ۳۲۰ھ وغیرہم کیمیا کے مشہور علما ہین جنکی تحقیقات پر جدید ہیأۃ کی بنیاد قائم ہی، محترم علما! کسقدر افسوس کے قابل یہ امر ہی کہ خاص وہ فن جو ہماری ایجاد ہی ہم اُس سے بے خبر ہین اور ہمارے درس نصاب مین اسکا ایک حرف بھی داخل نہین، گو یہ فن قدیم ہی مگر کوئی خاص کتاب عربی مین اس فن پر موجود نہین ہی ممکن ہی کہ کسی گمنام کتب خانہ کے گوشہ مین پڑی ہوئی ہماری غفلت پر اظہار حسرت کر رہی ہو،

آج علوم جدیدہ کے تحت مین سب سے جلی نام کیمسٹری کا ہی، جس نے یورپ کی آغوش مین حیرت انگیز ترقی کی ہی، بیسیون کتابین ہر سال اس فن پر نکلتی ہین، ہمیشہ ایک جدید عنصر کے وجود کا پتہ لگاتی ہی، ریڈیم کے انکشاف نے علمی دنیا مین ایک نئی کایا پلٹ کردی سیکڑون قسم کی نئی دھاتین دریافت کین، جن سے مختلف قسم کی چیزین تیار ہوتی ہین انجن دریافت کرکے، علم المناظر کے اصول مین ایک ہلچل ڈالدی، علم الطب کے لیے ایک بہت بڑا مددگار پیدا کردیا کیمسٹری کے سالانہ انکشافات کے اظہار کے لیے ہر سال جلسے ہوتے ہین، مادہ کے صفات خاصہ اسی کیمسٹری کی مدد سے بدلتے ہین، جدید کیمسٹری نے زراعت کو بھی بہت فائدہ پونہچایا،

**علم طبقات الارض** (جیالوجی) اس علم مین زمین کی حقیقت، ترکیب، اجزای ترکیبی

پیدایش، سے بحث ہوتی ہی، علم معدنیات بھی اسی مین شامل ہی اس سے یہ دریافت کیا جاتا ہی کہ زمین کے ہر طبقہ کے کیا خواص ہین، ؟ کولہ کہان پیدا ہوگا؟ پتھر سے بلور کہان بن جائیگا، زمین کے کس حصہ مین کیا چیز پیدا ہوگی؟ اسی قسم کے اسمین مباحث ہوتے ہین' جہان تک ہمارے دائرۂ نظر کو وسعت ہی، یہ معلوم ہی کہ عربی مین کبھی یہ فن موجود نہ تھا' جستہ جستہ فقرے اسکے متعلق شاید مل جائین، کیا علمای سلف کی طرح ہمارا یہ فرض نہین ہی کہ جو علم ہمارے سینہ مین نہو اُسکو دوسرون سے حاصل کرین،

**علم النباتات** (بوٹنی) اس علم مین نباتات اور جڑی بوٹیون سے بحث کیجاتی ہی، انکے خواص دریافت کیے جاتے ہین، اُنکی پتی پتی کی تشریح کی جاتی ہی' ادنے نبات کو اعلےٰ درجہ تک پونہچانے تک کی ترکیبین معلوم کیجاتی ہین روی زمین کے ہر قسم کے نباتات کے حالات معلوم کیے جاتے ہین' یہ علم ایک قدیم علم ہی مسلمانون مین ابن البیطار اندلسی المتوفی ۶۴۶ھ اس فن مین ایک خاص دستگاہ رکھتا تھا' نباتات کی تلاش مین اندلس سے ساحل نیل تک چلا آیا' اُسی دھن مین جریک اور بلاد روم کی خاک چھانی' کتاب ادویۃ المفردہ نباتات مین اسکی ایک خاص کتاب ہی جو ۱۲۹۱ھ مین دو جلدون مین مطبع بولاق مصر سے چھپکر شائع ہو چکی ہی'

آج یورپ نے اس فن کو کہان سے کہان پونہچا دیا' علمای نباتات نے مستحکم دلیلون سے یہ ثابت کر دیا ہی کہ انسان وحیوان کی طرح یہ بھی زندگی رکھتے ہین' زہر سے مر جاتے ہین، مرد وعورت سے ازدواج حاصل کرتے ہین، ہوا مین سانس لیتے ہین، زمین سے خوراک حاصل کرتے ہین، ہر درخت کے خواص دریافت کرتے ہین، اُسکے اعضا کی تشریح کرتے ہین اُسکی تصویر اُتارتے ہین، ہر درخت کے ایک خاص اسلوب کے ہونے کے فوائد بیان کرتے ہین اُنکے حالات موسمی دریافت کرتے ہین دنیا کے عجیب وغریب درختون کا پتہ لگا چکے ہین مشہور مقامات مین ان عجیب وحیرت انگیز نباتات سے میلون کا باغ سجتے ہین' علم طب کو

کو ہمیشہ نیا نیا فائدہ پونہچاتے ہین ‘

**علم الحیوان** ( ژوالوجی ) اس فن مین حیوانات کے خواص ‘ تشریح حالات ‘ اُنکے بود و باش کے مقامات ‘ وغیرہ سے بحث ہوتی ہی ‘ یہ فن یونانیون مین بھی موجود تھا حکیم دیمقراطیس اس فن کا اول مدون تھا ‘ مسلمانون نے اس علم کے کسی کتاب کا ترجمہ نہین کیا ‘ ہان خود تحقیق کی سب سے پہلے مسلمانون مین جاحظ المتوفی ۲۵۵ھ نے اس فن مین کتاب لکھی لوگون نے اُسکی بڑی قدر کی عوام نے ہاتھون ہاتھ لیا مگر چونکہ جاحظ میدان فصاحت و بلاغت کا شہسوار تھا اس میدان کا مرد نہ تھا اسلیے کھلم کھلا علما نے اس کتاب کو جاحظ کی جہالت کا مجموعہ سمجھا ‘ حاجی خلیفہ چلپی نے بھی لکھا ہی کہ یہ کتاب محض بیہودہ اور غلط ہی ‘ دوسری کتاب عجائب المخلوقات ہی جو قزوینی المتوفی ۶۸۲ھ کی تصنیف ہی یہ کتاب ۱۳۱۵ھ مین قاہرہ مین اور نیز یورپ مین چھپ چکی ہی اس کتاب مین صرف مزخرفات اور غیر فطرتی حکایات ہین ‘ تیسری کتاب دمیری المتوفی ۸۰۸ھ کی حیوۃ الحیوان ہی یہ کتاب آسانی سے ہر جگہ مل سکتی ہی ‘ دمیری محدث و فقیہ تھا ‘ علوم عقلیہ سے اُسکو تعلق نہ تھا جیسا کہ خود دمیری نے کتاب کے خطبہ مین ذکر کیا ہی ‘ اسلیے کتاب خلفا کی تاریخ ‘ ادب کے نوادر فقہ و حدیث کے مسائل سے مملو ہی ‘ اصل مبحث کے متعلق صرف اتنا کیا ہی ‘ ہر جانور کے نام کی لغوی تحقیق اور حکما کا اسکے متعلق خیال ذکر کیا ہی اور وہ بھی مجمل ‘ آخری دور مین حافظ سیوطی المتوفی ۹۱۱ھ نے علم الحیوان کے متعلق ایک کتاب لکھی مگر اُنکے مذاق سے ظاہر ہی کہ وہ کتاب کیسی ہوگی

یورپ نے اس علم کو اتنا بڑھایا اور اتنی ترقی دی کہ تمام علوم سے زیادہ اس فن کی کتابین ضخیم ہوگئین ‘ ہر قسم کے حیوانات کے حالات ‘ تصویرین ‘ تشریح اعضاء ‘ خواص ‘ اُنکی تاریخ ‘ اُنکے منافع و مضار ‘ اُنکے مساکن ‘ اُنکے خاص خاص اعضا کے فوائد اُنکے عادات سے بحث کی ‘ ہمیشہ اُسکے متعلق تحقیق کا سلسلہ جاری ہی ہر سال ایک ایک جلد ( فونا ) اس فن کے متعلق ایک علمی مجلس کے

زیر نگرانی شائع ہوتی ہی، صرف ایک ایک حیوان کے حال مین ایک ایک ضخیم کتاب ہی اسوقت تک سیکڑون جلدین شائع ہوچکی ہین، اور ہورہی ہین، جا بجا حیوانات کی ایک بستی آباد کی گئی ہی،

**علم الانسان** (انتراپولوجی) یہ فن انسان کی پیدایش، اُسکی ابتدائی حالت کی تاریخ، اور اُسوقت کے حالات وغیرہ سے بحث کرتا ہی علوم قدیمہ مین یہ فن مطلق نہین علوم جدیدہ کی فہرست مین یہ ایک بہت ممتاز فن ہی اور یہ فن ممتاز نہو تو اور کون فن ممتاز ہو جسکا انسان خود موضوع ہو اور افسوس ہی کہ انسان اُس فن سے ناواقف ہو جسکا آپ وہ موضوع ہو،

**علم الجمال** (ایسٹِکس) اس علم مین حسن کی ماہیت، اور اُسکی تعریف، اور ہر چیز کی مختلف خوبصورتیون کا بیان ہوتا ہی، ہمکو جہان تک معلوم ہی عربی مین اس فن پر کوئی کتاب نہین لکھی گئی بجز اسکے کہ **اصول فقہ** اور **علم کلام** مین، حسن و قبح اشیا کی معمولی بحث ہوتی ہی، علوم جدیدہ مین یہ ایک کامل فن ہی جسپر کتابین تصنیف ہوگئی ہین اور قابل تحصیل فن ہی،

**علم المذاہب** (ریلیجن) اس علم مین مذاہب عالم کی تاریخ اور اُنکے اصول کلیہ پر بحث ہوتی ہی عربی مین اگر اس فن کا وجود کہا جا سکتا ہی تو علامہ عبدالکریم **شہرستانی** المتوفی سنہ اور علامہ **ابن حزم** المتوفی سنہ ۴۵۶ھ کی کتاب الملل والنحل سے لیکن ان دونون کتابون مین ایک مخصوص بحث ہی، آزادی سے ہر مذہب کی تاریخ اور اُنکے کلی اصول پر بحث نہین ہی،

**علم الاقتصاد** (پولیٹکل اکانومی) اس فن کا موضوع ویلتہ یعنی دولت ہی، دولت کے محاصل اور مخارج سے بحث ہوتی ہی، حسن انتظام اور میانہ روی کے قواعد بتائے جاتے ہین، اس علم کی چار بڑی تقسیمین ہین، پیداوار (پروڈکشن) تقسیم (ڈسٹریبیوشن) مصارف (کنزمشن) مبادلہ (ایکس چینج) انھین چارون پر مفصل بحث ہوتی ہی، علوم قدیمہ مین اس علم پر کوئی کتاب نہین ہی ممکن ہی کہ امام **ابو یوسف** کی کتاب الخراج اس علم کی کتاب ہوسکے مگر اُسمین وہ مفصل بحثین کہان؟ جو اس علم کی ضخیم کتابون مین

موجود ہین ۔ اور جو آجکل کے کورس کے جز اعظم ہین جن سے ناواقف رہکر کوئی کسی سلطنت کے مالی انتظام پر گفتگو کرنے کی جرأت نہین کرسکتا ،

**فلسفۃ اللغۃ** (فیلالوجی) یہ ایک بالکل جدید فن ہی جس مین دنیا کی زبانون کے باہمی تعلق اور تعلقات پر بحث کی جاتی ہی زبان کے تعلقات سے اقوام کے تعلقات پر روشنی ڈالی جاتی ہی، زبان کی پیدائش اور اُسکی درجہ بدرجہ ترقیون کا ذکر ہوتا ہی، اس سوال کا جواب دیا جاتا ہی کہ زبان کیونکر پیدا ہوتی ہی اور کیونکر مدوّن ہوتی ہی، علوم جدیدہ مین یہ ایک لذیذ فن ہی، یونانیون نے اسکے دونون مسئلون پر بحث کی تھی، عربی مین اسکے متعلق کوئی تصنیف نہین ہی جستہ جستہ ایک دو فقرے کتابون مین اسکے متعلق مل جاتے ہین شاہ **ولی اللہ** صاحب نے حجۃ اللہ البالغہ مین بھی صرف ایک فقرہ مین اسکی طرف اشارہ کیا ہی، آج فلسفۃ اللغۃ ایک قابل تحصیل فن بنگیا ہی، ہر زبان کی فیلالوجی علٰحدہ علٰحدہ مدوّن ہو رہی ہی، اگر نہین ہی تو ایک مسلمانون کی زبان کی، جرجی زیدان اڈیٹر الہلال نے ایک چھوٹا سا رسالہ عربی زبان کے فلسفہ پر لکھا ہی مگر ناکافی، ہندوستان مین بھی ایک شخص نے عربی زبان کی فیلالوجی پر بحث کی ہی مگر اصل مقصود کو چھوڑکر خدا جانے کہان کہان کے مسائل چھیڑ دیے ہین ،

**جغرافیہ** (جیوگرفی) جغرافیہ وہ علم ہی جسمین زمین کے طبعی اور فطرتی حالات اقالیم کا بیان انکی طرز سلطنت پیداوار وہان کے پہاڑ دریا وغیرہ بیان کیے جاتے ہین اس علم کے دنیا مین ماہر اہل فنیقیہ تھے، مسلمانون نے اس علم مین حیرت انگیز ترقی کی تھی، ابن فیروزبہ ابو اسحاق اصطخری، مقدسی بیرونی زمخشری، ادریسی، قزوینی، زین الدین مسعودی، یاقوت حموی، مسلمانون مین ممتاز جغرافیہ دان تھے جنکی جغرافی تالیفات اب تک معتبر ہین، مگر یہ سب تالیفات مصائب سفر کی شدت کی وجہ سے صرف اُنھین ملکون کے حالات اور راستون کے بیان تک محدود تھین جو مسلمانون کے قبضے مین تھے اور جہان سے

گذرے تھے، آجکل جغرافیہ ایک بہت بڑا فن ہی، ملک ملک اور شہر شہر کے حالات طبعی، پہاڑ، دریا، نہر، وہان کی مشہور عمارات، پیداوار، اقوام، آب وہوا پر کافی بحث ہوتی ہی، ہر ملک کا مکمل نقشہ تیار ہی جنکے ملاحظہ کے بعد آدمی صرف اپنے کتب خانہ مین بیٹھکر دنیا کی ایسی سیر کرسکتا ہی جیسی آنکھون دیکھی، دنیا کے چپہ چپہ پہاڑ دریا ہر جگہ کی سیر کی اور اُنکے حالات اور نقشے بنائے عالم کے فطرتی اصول کی بنا پر چند تقسیمین کین،

**علم الهیأة** (اسٹرانومی) علم الهیأة وہ علم ہی جسمین اجرام سماوی کے متعلق بحث کیجائے، علم ہیأة کا گہوارۂ طفولیت ایشیا کے میدان ہین، ہندوستان، مصر مین ان علوم نے ترقی کی، یونان، ختا، اور بابل مین اور زیادہ ترقی حاصل کی مسلمانون نے ہیأة کا زیادہ حصہ اور علون کی طرح یونانیون سے لیا، اسلیے مسلمانون مین بطلیموسی ہیأت کا رواج ہوا، ہیأت مین مسلمانون نے ترقیان کین مگر اُنکی ترقی آلات رصدیہ، رصدگاہین، تالیف تک محدود رہین، مسائل پر تنقید کی مگر کم، جدید ہیأة کی بنیاد کوپرنیک نے ڈالی اور آفتاب کو کائنات کا مرکز مانا، گلیلو نے دوربین ایجاد کرکے اس فن کو آسمانِ ترقی پر پونہچا دیا، آج جدید وقدیم ہیأة مین آسمان وزمین کا فرق ہی، دونون قدیم ہیأتون کے آلاتِ رصد ملاحظہ کیجیے اور خود فرمائیے کہ کون ہیأة صحیح ہوگی، وہ ستارے جنکو آپ ابتک ثوابت سمجھتے تھے اُن مین سے اکثر آفتاب ہین جن کے اردگرد خود بیسیون چاند طواف کرتے ہین زمین کے سکون کا آپ کو یقین تھا اب اسکی حرکت رأی العین ہوگئی، چاند آپ صرف ایک سمجھتے تھے جدید ہیأة نے ثابت کردیا کہ ہر سیارہ کے لیے چاند ہین آپ کی زمین کے لیے تو صرف ایک ہی چاند ہی عطارد اور زہرہ کے چارون طرف تو پانچ پانچ چاند چکر لگاتے ہین، آپکے نزدیک سیارات صرف سات تھے جنمین چاند اور آفتاب بھی داخل تھا اب آفتاب اور چاند کو سیارات سے نکالدینے کے بعد آٹھ سیارات ہین،

اذناب، مجرّہ آپکے ہان، کرۂ نار مین پیدا ہوتے تھے اور اب یہ ستارے ہین جنکی حرکت کے قواعد تک متعین ہین، قدیم ہیأۃ کو اسی مین پس و پیش تھا کہ آفتاب اوپر ہی یا زہرہ اور عطارد اوپر ہی یا آفتاب ان دونون کے بیچ مین ہی یا نیچے ہی جدیدہ ہیأۃ نے تمام خطرات مٹا کر ثابت کر دیا کہ آفتاب اوپر ہی، آپ کائنات کا مرکز زمین کو مانتے تھے اور آج محقق ہی کہ کائنات کا مرکز آفتاب ہی، آپ کو آفتاب پر داغ لگانا ناگوار خاطر تھا مگر جدید ہیأۃ نے ثابت کر دیا کہ آفتاب کے چہرہ پر کثرت سے داغ ہین اُن داغون کی تصویر بھی کھینچی گئی، ماہتاب کے کرہ کا تو اتنا حال معلوم ہی جتنا آپکو اپنی زمین کا، چاند مین پہاڑ، دریا، غار ہین اور سب کی تصویرین موجود ہین، ہر ستارہ کے سال اور مہینے اور حرکات کی تفصیل کی، اُنکے اجزای ترکیبی کا حتی الامکان پتہ لگایا، وغیرہ وغیرہ

علم النفس (سیکولوجیا) علم النفس کا نشان قدیم الایام سے ملتا ہی، فلسفۂ الٰہیہ مین اس سے زیادہ بحثین ہین، کی ایک خاص کتاب عربی مین موجود ہی اور یورپ مین چھپ گئی ہی مگر اسمین زیادہ تر وہمیات اور دور از کار باتین ہین، مسلمانون نے بھی اسپر مستقل کتابین لکھی ہین علامۂ عبد الہادی ابیاری کی کتاب الفتوح فی احوال الروح اور حافظ ابن القیم المتوفی ۷۵۱ھ کی کتاب الروح اس باب مین ممتاز تالیفین ہین اور مصر مین چھپ گئی ہین مگر ان کتابون کے زیادہ اوراق مین نفس پر مذہبی حیثیت سے بحث کی گئی ہی، فلسفۂ حال نے اسپر فلسفی نظر سے نگاہ کی، نفس کی قوتون پر بحث کی، اخلاق سے انکا تعلق بتایا،

ان علوم کے علاوہ سب سے بڑا فن میکنیکس کا ہی جسکا مٹا مٹا نشان گو مسلمانون مین پایا جاتا ہی۔ مگر جب اُنکو ترقی نہین دی گئی اُن سے کام نہین لیا گیا تو اس علم سے کیا فائدہ؟

اور چند علوم پر بحث کرنا باقی رہگیا ہی مگر قلت وقت اُنکی تفصیل کی اجازت نہین دیتی،

ہم اخیر مین پھر اپنے محترم علما کی طرف خطاب کرتے ہین کہ ای محترم علما! کیا اب بھی آپ کو علوم جدیدہ کی فضیلت اور اُنکے قابل تحصیل ہونے مین کچھ شک ہی اور اگر یہ خیال ہی کہ وہ ہمارے علم نہین تو خود یونانی علوم وفنون بھی تو ہمارے نہ تھے مگر آپ نے اُنھین چند ذرون کو اُٹھا کر آفتاب بنا دیا، ہر خرمن سے آپنے خوشہ چینی کی اب کیون آپ علوم جدیدہ کے اس بڑے خرمن کی طرف التفات نہین کرتے - حالانکہ

ہیچگہ ذوق طلب از جستجو بازم نداشت دانہ می چیدم من آن روزے کہ خرمن داشتم

اس لکچر کے ضمن مین، ایک عجیب وغریب واقعہ جس نے 'ندوہ کی اصلی خصوصیت کو بالکل آئینہ کر دیا، اُنکا عربی لکچر تھا، یہ واقعہ بالکل اتفاقی طور پر پیش آیا، وہ اُردو مین لکچر دے رہے تھے، اور بعض مسائل کا باہم موازنہ کر رہے تھے کہ بعض لوگون نے یہ خواہش ظاہر کی کہ وہ عربی زبان مین کچھ بیان کرین، چنانچہ اُنھون نے تھوڑی دیر تک عربی زبان مین بھی نہایت برجستگی کے ساتھ تقریر کی، ابھی وہ اپنی عربی تقریر ختم بھی نہ کر چکے تھے کہ شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی نے فرمایا کہ اس تقریر مین یہ احتمال ہو سکتا ہی کہ وہ موضوع بحث پر پہلے سے تیار ہو نگے، اسلیے حاضرین جلسہ مین سے کوئی صاحب ایک خاص عنوان متعین کرین، جسپر وہ طبع آزمائی کر سکین، چنانچہ جناب خواجہ غلام الثقلین صاحب نے اشاعت اسلام کے متعلق تقریر کرنے کی فرمایش کی، اُنھون نے اُسی برجستگی اور روانی کے ساتھ تقریر شروع کی، اسپر تمام حاضرین، اور عموماً انگریزی خوان اصحاب نے تحسین کی صدائین بلند کین، چنانچہ اس تقریر کا خلاصہ یہ ہی،

## الخطبة التي القاها السيد سليمان الندوي متعلمي دار العلوم ندوة العلماء في حفلتها السنوية الكائنة سنة ١٣٢٥ه

## كيف ينتشر الدين الاسلامي بالهند

قبل ان ناخذ باطراف الخطبة نرى ان نقدم ساداتنا الكرام! اليكم من صميم افئدتنا

هدية الشكر على جزيل احسانكم الينا ان شرفتمونا بالسؤال عن شئ لسنا بعتيدين الآن للاجابة لكن ابتغاء لمرضاتكم وامتثالا لامركم نروم ان نتفوه بكلمات تشرح عما يتجول في خواطرنا في شان هذا الموضوع الجليل،

سألتمونا عن المناهج التي اذا سلكها الاسلام نور شمس ربوع الهند قاطبة فنقول يجمل بنا ان نرى متى تحل بنا ملمة هل الم بنا مثلها قبل؟ فان الم فعلينا ان نتفكر في الادوات التي كشفناها بها او نستعلم السبل التي متى سلكناها فزنا بما توخينا، فلما تفكرنا في افصاح هذا اللغز الذي عرضتموه علينا، وجدنا ان قد اتى علينا حين من الدهر كنا فيه في احد وفيا ياشبه جزيرة العرب خاملين جاهلين عما يجب علينا متفننين في اساليب الاذى لبعضنا البعض غير عالمين بقدر حياتنا، نابذين سعادتنا وراء ظهورنا، متغشين بدياجير الجهل والبغي والطغيان، ظلمات بعضها فوق بعض، اذا قد بزغت علينا شمس الهداية التي اشرقت الارض بنورها وتفجرت عين السعادة من جبل بطحاء فاخضلت بها مزارع الافئدة واخذت زخرفها، الا وهي الاسلام، الذي جاء به النبي الامي ص

لما بلغ هذا النبي ص اشده واستطاع ان يقوم باعباء الوحي وتقويض اركان الكفر وقيادة الامة تشرف بالرسالة وخص بالنبوة من بين الناس، ونودي من السماء يا ايها المدثر، قم فانذر، وربك فكبر، وثيابك فطهر، والرجز فاهجر، ولا تمنن تستكثر، ولربك فاصبر، متى سمع النبي ص هذا الصوت العذب الذي ما خرج قط من فم كاذب اثيم، قام من بساطه الخشن والناس نيام على فرشهم الوثيرة، وناداهم باعلى صوته يا قوم اجيبوا داعي الله وذروا ما تعبدون من غير الله واستقيموا في مشيكم ولا تدعوا مع الله الها آخر، وخذوا الاسلام لكم منهاجا، والقرآن سراجا، فلم يلبثوا حتى سبوا عرض النبي المطهر

من كل شئ، وطفقوا يرمونه بالسنتهم وحجارتهم وضاقت الارض عليه بما رحبت ولولا ان يتلقوه باسيافهم الصوارم، ولكنّ الله وقاه شر ذلك ليتم حجته البالغة ويعلى كلمة التوحيد ويشرق الدنيا بنوره الغير المشوب بالانطفاء

كلما كان النبيّ م يعظ الناس اخذوه سخريًّا واعرضوا عنه واسكتوه بجاهلهم، يرميه الولدان بالحجارة حتى كانت قدمى قدماه اللتان ما خلقتا الا نكلا، فيا شهداء جمعيتنا ! الفتوا انظاركم الى صفحات التاريخ اهل العرب كلهم كفار متهيأون للقتال قلوبهم مفعمة من عقارب الشحناء والاضغان، منكرون بآيات الله جامدون على وجدوا عليه آباءهم، مقتفون بآثارهم المضلة مقتدون على سيرهم الى احضته مصرّون على خلالهم البشيعة وسجاياهم الشنيعة، معرضون عن سبيل الاسلام،

فنسألكم لما كانت الحال هذه كيف نشر النبى الاسلام فى العرب ؟ على رغم انوف الكفر فما كان جوابكم نخبره اليكم، نشر النبى الاسلام متمثلا بما جاء به من الحكمة الباهرة الكافلة لاحياء الامة الميتة وانهاضهم الى سلم الارتقاء وتزكية انفسهم الا وهى القرآن الكريم، فما انتشر الاسلام الا بسجاياه الفاضلة وغرائزه القويمة وخلائقه المستعذبة ومقالاته الصادقة الآخذة بمجامع القلوب بصدقها فلما بصر به الناس وهو على ما وصفتُ اقبلوا على آثاره واجابوا ما دعاهم اليه وسجدوا لما سجد ودخلوا فيما دخل وخرجوا مما خرج فاصبحت العرب مرتدية بشيم الاسلام داعية الله وحده متخلقة باخلاق القرآن، فما مضت عليه بضعة السنين حتى اصبح الاسلام دينا للعرب والعجم، واورقت شجرة سعيه فاثمرت ثم اينعت ولما تلونا عليكم شواهد تاريخية غير متلفقة، تحفظها بطون الكتب،

قالت فئة من متعصبى الناس ان الاسلام انتشر فى اصقاع الارض تحت اظلال السيوف

ووالله ما هذه الاكامة اختلقتها السنتهم واقلامهم لا يجدون لها عروة تاريخية وكيف تامرهم احلامهم بان يعيبوا بهذا ديننا نادى فى ريعان شبابه باعلى صوته لا اكراه فى الدين" انما احل الاسلام من اهراق الدماء فى صباه فانما هو بعد ان صالت العرب عليه بخيله ورجله وازمع الكفار ان يستاصلوا دين المسلمين ويغادروه هم صرعى لا يذروا انفسا مسلمة تذكر الله فاحل الله للمسلمين دماءهم حتى يتوبوا وتضع الحرب اوزارها الذين سوّدوا سائس الكفر عن حوزة الاسلام"

هذا ؛ فلما صنع الاسلام هكذا فى بدءه الانتشاره فما حرى بنا متى عزمنا ان تنشر الاسلام بالهند ان ناخذ بما بدأنا به فنمثل باخلاق القرآن ونتحلى بالفضائل ونتخلى عن الرذائل، ونترك كل مناد داعى التشتت والشنآن وننبذ الكسل جانبا ونطرح عوامل تشق عصا الوفاق ونوقف تيار البدعات المريع ونفل شباة الفعل الشنيع، ونتلبّى بما امر الكتاب الكريم ونحفد الى ما هدت اليه السنة السنية الصحيحة السليمة وننأى بعوارضنا عن الخلال الفاسدة السقيمة"

فاذا امر رجل مسلم متخلق باخلاق القرآن بقرية عامرة ورأه اهلها اقتدوا على آثاره واخذوه اماما لهم ونار الاعلام واصبحوا مسلمين، فلا ينقضى بعد هذا علينا اعوام قلائل الاكان الاسلام فى اقطار الهند قاطبة لا فى اقطار الهند فقط بل فى مشارق الارض ومغاربها، ويكبر صيته ويمتد سطوته ويستولى على العالم سلطانه ويصبح قطبا لرحى الدنيا قرآنه والاسلام كما انتم تعلمون ما نشر فى الهند بقواضب الملوك القواضى ولكن بسعى الشيوخ الكرام المتصوفين، جعل الله سعيهم مشكورا، ورزقنا اتباعهم فى نشر الاسلام،

لن یخضر دین احیتہ صوارم الجبابرۃ الذ مرۃ لکل صالحین الاعمال و المردیۃ لکل قوۃ الامۃ نعم تخضع لها رقاب الناس و تعنو لها وجوهم ولکن لن ترکع لها قلوب لیس علیہ قاض غیر الصدق، والحق وکیف وانما الدین عبارۃ عن شئ فی القلب وهو التوحید کما قال النبی ص من قال لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ وقال مرۃ اخری ما سبقکم ابوبکر بکثرۃ الصلوۃ والصوم ولکن بشئ فی قلبہ وهو الیقین وکیف تقدر السیف الضاربۃ رقاب الناس واللہ وابل السمر الصادعۃ جوانحهم وضلوعهم ان تضع الیقین بقلوب الناس وهم کارهون قال اللہ تعالیٰ "افانت تکرہ الناس حتی یکونوا مومنین"

فالان الطریقۃ الوحیدۃ المجدیۃ نفعا عزیزا الامریلا علیہ ان یجعل ناشر الدین نفسہ انموذجا لدینہ وتمثالا لما یعمہ اذاعتہ فعلیکم ایها الناس اذا ......

جب یہ ضروری کارروائیاں ختم ہوچکیں اور طلبای دار العلوم نے اپنے آپ کو سند کا حقیقی مستحق ثابت کردیا، تو جناب صدر انجمن صاحب نے لڑکوں کو سند عطا فرمائی، جنکے نام یہ ہیں،

| نمبر شمار | نام | نمبر شمار | نام |
|---|---|---|---|
| | مولوی محمد سلیمان صاحب بہاری | | مولوی خضر محمد صاحب لکھنوی |
| | مولوی محمد ضیاء الحسن صاحب علوی کاکوروی | | مولوی محمود علی صاحب لکھنوی |
| | مولوی محمد یوسف صاحب اعظم گڑھی | | مولوی محمد رکن الدین صاحب سہسرامی[۱] |
| | مولوی محمد نجم الهدی صاحب بہاری | | مولوی محمد عبد الباری صاحب بہاری |
| | مولوی محمد خلیل صاحب اعظم گڑھی | | |

اور سند دیتے وقت طلباء کو فرداً فرداً خودداری، عزت علم اور قوم کی محبت قائم رکھنے کی نصیحت کی۔

سند کی عبارت طرز جدید کے موافق نہایت صاف، سادہ، مختصر تھی آخر میں ناظم دار العلوم کے دستخط تھے اور ہر طالب العلم کے نام کے ساتھ، کامیابی امتحان کے درجہ کی تفصیل تھی، چنانچہ اسکی بعینہ نقل یہ ہی

[۱] یہ دونوں طالب العلم جلسہ میں موجود نہ تھے ۱۲

# مسلّم سند دار العلوم

## شهادة العالمية

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام
على رسوله محمد واله واصحابه اجمعين
يشهد ان                فاز رتبة
"العالمية" فى امتحان دار العلوم لندوة العلماء
الكائن سنة ۱۳۰۰ء فى الدرجة

الامضاء
ناظر المدرسة

سندون کے تقسیم ہونیکے بعد جناب شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی نے اُن رقمون کی تفصیل بیان فرمائی، جو رؤسای شہر نے خاص انعام طلبا کے لیے مرحمت فرمائی تھین، اور یہ فرمایا کہ اس رقم سے طلبا کو بجاے دوسری چیزون کے، کتابین خرید کردیجائینگی، جسپر انکی آیندہ ترقیون کا دارمدار ہی، خاص ندوۃ العلما کی طرف سے استنبولی خوشخط اور مذہب قرآن مجید پیش کیے گئے تھے جنکے متعلق مولانا نے فرمایا، کہ چونکہ یہ ہمارا دین وایمان ہی اسلیے ہم طلبا کو اخیر مین اسی کا دینا مناسب خیال کرتے ہین، چنانچہ طلبا پر اسکا ایک خاص اثر ہوا

مولوی سید سلیمان نے چونکہ اپنی لیاقت کا نہایت عمدہ ثبوت پیش کیا تھا، اسلیے اسکے صلے مین مولانا نے اپنا خاص عمامہ عنایت فرمایا جو ہمیشہ اُنکو قوم مین سربلند رکھے گا' ان کارروائیون کے بعد یہ جلسہ نہایت کامیابی کے ساتھ ختم ہوا'

اشتہار مین دو بجے کے بعد پھر جلسہ کا اعلان تھا، لیکن دقت یہ تھی کہ عدالت فوجداری مین اس روز ہولی کی تعطیل نہ تھی، اسلیے شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی نے فرمایا کہ بجای دو بجے کے بعد مغرب اجلاس ثانی ہوگا' اور مین اسلام کی بے تعصبی کے متعلق ایک مفصل تقریر کرونگا'

یہ لکچر چونکہ اسلام کی تاریخ اور مسلمانون کی عام تمدنی حالت سے تعلق رکھتا تھا' اسلیے شام کو مولانا کی تاریخی شہرت کی بنا پر بہت بڑا مجمع ہوا، عام لوگون کے علاوہ رؤسا' وکلا' بیرسٹر وغیرہ کی جماعت کا بہت بڑا حصہ موجود تھا، سب سے پہلے مولانا ابوالکلام آزاد دہلوی نے دعوۃ الی القرآن پر ایک مفصل تقریر کی اور واقعات کی بنا پر ثابت کیا کہ مسلمانون کی تمام گذشتہ ترقیون کا سنگ بنیاد' قرآن مجید کی صحیح تعلیم تھی اس لیے اس زمانہ مین جبکہ مسلمان، علوم مین، فنون مین، تہذیب مین، تمدن مین، تنزل کے

تحت الثرٰی تک پہونچ گئے ہین، قوم مین ایک ایسی جماعت موجود ہونی چاہیے، جو دنیا کی اسلام ہین قرآن مجید کی صحیح تعلیم کی اشاعت کرسکے، تاکہ غیر قومون کے سامنے اسلام کی گذشتہ ترقیون کا راز آئینہ ہوجائے ندوۃ العلما کا مطمح نظر یہی مقصد ہی، اسلیے مسلمانون پر اُسکی اعانت، اور ترقی ایک لازمی چیز ہی، اس لکچر کے متعلق مسٹر وہاج الدین بیرسٹر ایٹ لا نے بطور شبہہ کے ایک مختصر تقریر کی جسکا خلاصہ یہ تھا "کہ علما اس زمانے مین جس طرز پر قرآن مجید کی تعلیم دیتے ہین، وہ مسلمانون کو دنیوی ترقی سے روکتی ہی" یہ شبہہ عربی تعلیم کی عام حالت کے لحاظ سے، کسیقدر صحیح بھی تھا، لیکن حکیم عبدالولی صاحب نے اُنکا تسکین بخش جواب دیدیا، اور مولانا آزاد کی تقریر کی اصلی تشریح کردی، بہرحال اُنکا لکچر نہایت مفید معلومات پر مشتمل تھا، لیکن افسوس کہ اُسکی نقل نہ ہاتھ آسکی، اسلیے ہم اس موقع پر درج نہین کرسکتے،

اُنکی تقریر کے بعد جناب شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی منصہ (اسٹیج) پر تشریف لائے، اور اپنے لکچر سے پہلے، ندوۃ العلما کی ترقی اور استحکام کے متعلق ایک رزولیوشن پیش کرتے ہوے، بیان فرمایا، کہ، ندوۃ العلما ایک مذہبی، اور قومی مرکز ہی، اسلیے ہماری رای ہی کہ ایک عام کمیٹی قائم کیجائے جس مین علما، کے ساتھ جدید تعلیم یافتہ، حضرات، اور عام مسلمان ملکر غور کرین، کہ ندوہ قوم کے لیے کوئی مفید چیز ہی، یا نہین ؟ اگر مفید ہی، تو اُنکو ہر کام مین ہماری مدد کرنا چاہیے، ورنہ ہمکو صاف جواب دیدینا چاہیے، تاکہ ہم کسی دوسرے مفید کام مین اپنا عزیز وقت صرف کرین، کیونکہ غیر مفید مشغلون مین وقت ضائع کرنا طریقہ دانشمندی کے بالکل خلاف ہی، اسکے بعد، مولانای موصوف نے اپنی تقریر شروع کی، یہ تقریر اگرچہ اسقدر دلچسپ اور مؤثر تھی، کہ در و دیوار تک محو حیرت تھے، اور عام طور پر لوگون کی آنکھون سے آنسو جاری تھے، تاہم جیسا کہ ہم اوپر لکھ آئے ہین، مولانا کا ارادہ آج ندوۃ العلما کی ضرورت پر تقریر کرنے کا تھا، اسلیے ہم اس کو چھوڑ کر اس موقع پر پہلے دن کی تقریر درج کرتے ہین چنانچہ وہ حسب ذیل ہی،

# تقریر جناب شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی معتمد دار العلوم

## تقریر

چو شمع در گداز و روی مجلس با من ست امشب — بخواہم سوختن تا در استخوانم روغن ست امشب

حضرات ، ہندوستان مین جو لٹریچر زمانہ حال نے پیدا کر دیا ہی اُسکا سب سے پامال اور سب سے زیادہ متداول لفظ ' قومی ترقی ہی' تقریر' تحریر' اسپیچ' لکچر' وعظ' پند' مکالمہ' مخاطبہ' مضامین' اخبارات' تصانیف' غرض کوئی چیز اس سے خالی نہین ہو سکتی ' لیکن یہ نہایت عجیب بات ہی کہ اسقدر بحث کے بعد بھی یہ لفظ ابھی تک ایک معمّا ہی جو حل نہین ہوا ' کم از کم تیس برس سے قومی ترقی کی کوششین جاری ہین ' اور ہندوستان کے ہر گوشہ مین ' ہر قسم کی مختلف تدبیرین عمل مین آرہی ہین ' ہر جگہ انجمنین اور سوسائٹیان قائم ہو رہی ہین ' یتیم خانون کی بنیاد پڑ رہی ہی - اسلامی اسکول اور کالج کھل رہے ہین ' تعلیمی کانفرنس کے جلسے ہوتے رہتے ہین ' یہ سب ہوا لیکن اس سے زیادہ نہ ہو سکا کہ نوکری پیشہ گروہ کے دائرہ مین کسی قدر تعلیم پھیل گئی ' اور چند لوگ معزز عہدون پر ممتاز ہو گئے یہ امر مسلم ہی اور اب کسی کو اس سے انکار نہین ہو سکتا کہ انگریزی تعلیم کے بغیر ہماری ترقی نہین ہو سکتی ' لیکن سوال یہ ہی کہ باوجود اس ہای پکار' شور وغل ' اور جوش وخروش کے ' ملک مین انگریزی تعلیم نے کسقدر ترقی کی ' رؤسار ملک مین کسنے تعلیم پائی بڑے بڑے تعلقہ دارون اور زمیندارون مین سے کتنے تعلیم یافتہ ہین ' بمبی اور رنگون کے مسلمان تاجر جو لاکھون بلکہ کرورون کے مالک ہین ' ان مین سے کتنون نے کوئی امتحان پاس کیا ' عام دوکاندار اور اہل حرفہ نے کس حد تک تعلیم پائی سب سے بڑی وجہ اس عقدہ کے حل نہ ہونے کی یہ ہی کہ قومی ترقی کے مسئلہ پر آج تک صرف یکطرفہ بحث ہوئی ہی ' ملک مین دو قسم کے تعلیم یافتہ ہین '

تعلیم قدیم، تعلیم جدید، لیکن آج تک کسی صحبت، کسی مجلس کسی کمیٹی مین ان دونون گروہ نے مل کر اس مسئلہ پر بحث نہین کی۔ جسکا یہ نتیجہ ہو کہ دونون گروہ کی کوششین مختلف الجہۃ ہین، اور اس وجہ سے قومی گاڑی کے دو پہیے، دو مختلف سمتون مین چل رہے ہین، جسکی وجہ سے، منزل مقصود تک پہونچنا، ناممکن سا ہو گیا ہو۔

یہ امر بدیہی ہو کہ یہ دونون گروہ، ایک دوسرے سے بالکل الگ ہو، ان مین کسی قسم کا رابطہ اور اشتراک نہین، ایک دوسرے سے اجنبی، بیگانہ اور ناآشنا ی محض ہو،

تعلیم یافتہ گروہ، مولویون کو ٹکڑگدے ملّانے، قل اعوذیے، کے لقب سے یاد کرتا ہو اور سمجھتا ہو کہ وہ قوم کے غیر ضروری، بلکہ مضر اجزا ہین، لیکن اُنکو تسلی ہو، کہ یہ مضر حصہ روز بروز فنا ہوتا جاتا ہو، اور وہ مبارک زمانہ جلد آنے والا ہو جب قوم کا دامن اس داغ سے بالکل پاک ہو جائیگا مولوی اور پُرانے تعلیم یافتہ نئے گروہ کو ابن الوقت، سگِ دنیا اور دین بہ دنیا فروش، سمجھتے ہین اور کہتے ہین کہ قومیت، اور مذہب چھوڑ کر، اگر دنیا اور وہ بھی صرف چند نوکریان ہاتھ آگئین تو یہ کون سی بڑی کامیابی ہو،

ہم ابھی دونون کے خیالات پر کوی رای نہین دیتے، بلکہ صرف اسپر نظر ڈالتے ہین کہ قومی ترکیب کے لحاظ سے دونون گروہ کو کیا حیثیت حاصل ہو، انگریزی خوان جو کچھ چاہین سمجھین، لیکن واقعہ یہ ہو کہ ملک مین عربی مدارس کثرت سے قائم ہوتے جاتے ہین، اور عربی خوانون کی تعداد مین کوئی کمی محسوس نہین ہوتی، دیوبند، سہارن پور، دہلی، کان پور، لکھنو، کے عربی مدرسون کی رپورٹ اٹھا کر دیکھو طلبہ کی جو تعداد، آج سے تیس برس پہلے تھی آج بھی اسی قدر بلکہ اس سے زیادہ ہو۔ آج سے تیس چالیس برس پہلے تمام ہندوستان مین، علما کی تعداد، سو تک بھی نہین پہونچ سکتی تھی، لیکن آج صرف ایک دیوبند کے مدرسہ کو ۸ سو شخصون کے

سر پر دستار فضیلت بندھوانے کا دعوی ہی، انگریزی خوان گروہ، ان لوگون کو بے اثر سمجھتا ہی، لیکن - یہی حقیر گروہ ہی جسنے مسلمانون مین انگریزی تعلیم کے پھیلنے کو اسطرح روک رکھا ہی کہ انگریزی حکومت، ضروریات زمانہ، رفارمران قوم، سب ملکر زور لگا رہے ہین، تاہم محدود دائرہ کے سوا، انگریزی تعلیم کا ایک قدم آگے نہین بڑھ سکتا کیا کوئی شخص بتا سکتا ہی کہ رفارمرون کی پرزور تقریرون، اور کانفرنس کے پرجوش جلسون نے، ایک رئیس، ایک تاجر، ایک تعلقہ دار، ایک دکاندار کو بھی انگریزی پڑھنے پر آمادہ کیا ہی، لیکن وہی مولوی جنکو ٹکڑ گدائی کا لقب حاصل ہی آج اگر چاہین تو تمام ملک مین، اس سرے سے اُس سرے تک انگریزی تعلیم پھیل جائے - انھی مولویون کی وعظ و تلقین کا اثر ہی کہ بلحاظ اغلب، عام مسلمانون کا خیال ہی کہ انگریزی تعلیم صرف، ملازمت اور نوکری کے لیے ضروری ہی، اور اسلیے جو گروہ ملازمت کے بغیر بھی بسر کرسکتا ہی، وہ انگریزی تعلیم کی طرف متوجہ نہین ہوتا،

خوب یاد رکھنا چاہیے، انگریزی تعلیم، اسوقت تک، ہرگز، مسلمانون مین عام نہین ہوسکتی، جب تک پُرانے مولوی اُسکو تعلیم کا ضروری جزنہ تسلیم کرلین، یہ کوئی قیاسی اور خیالی بات نہین ہی بلکہ تاریخ اور تجربہ اسکی شہادت دے رہا ہی، خلفای عباسیہ نے اپنے زمانہ مین فلسفۂ یونان کا ترجمہ کرایا اور ہزارون لاکھون روپے اُسکی ترویج و اشاعت مین صرف کیے - لیکن چونکہ مذہبی گروہ فلسفہ کا مخالف تھا اُسیلیے **ہارون** اور **مامون** کا شاہانہ اقتدار بھی کچھ کام نہ آسکا اور فلسفہ کی تعلیم، دربار کے دائرہ مین محدود ہوکر رہگئی، دو سو برس تک یہی حال رہا یہان تک کہ جب امام غزالی نے فلسفہ کے جواز کی سند دی تو دفعۃً دنیاے اسلام مین اس سرے سے اُس سرے تک ہر طرف فلسفہ ہی فلسفہ تھا، اسی کا اثر ہی کہ آج عربی تعلیم مین تفسیر، حدیث، فقہ، اصول، کی جسقدر کتابین درس مین داخل ہین، سب کی مجموعی تعداد بھی، منطق و فلسفہ کی کتابون کی

تعداد کے برابر نہین پہونچتی، اگر درس مین سے تفسیر یا حدیث کی ایک آدھ کتاب خارج کردیجائے تو کسی کو چندان خیال نہوگا، لیکن اگر منطق و فلسفہ کی ایک کتاب بھی کم کردیجائے، تو تمام علما لڑنے پر آمادہ ہوجائینگے،

اسی طرح انگریزی تعلیم کا رواج عام بھی اسوقت ہوسکیگا جب علما کا گروہ اسکی ضرورت کو تسلیم کرلے۔

جس طرح جدید تعلیم کی رواج اور توسیع مین، علما کی منظوری اور شرکت کی ضرورت ہی، اسی طرح، قدیم تعلیم بلکہ تمام مذہبی تحریکین، جدید تعلیم یافتہ لوگون کی شرکت کے بغیر فروغ نہین پاسکتین، ہندوستان مین آج سیکڑون ہزارون عربی مدرسے ہین، لیکن ایک بھی ایسا نہین جو سرمایۂ آمدنی، تعمیر، ظاہری شان و شوکت کے لحاظ سے، ایک معمولی کالج کی بھی ہمسری کرسکے، بہت سے ایسے مذہبی مسائل ہین جنکی تعبیر، سرکاری عدالتون مین ناواقفیت کی وجہ سے غلط کی گئی اور وہ غلطی اسوجہ سے قائم رہتی ہی کہ علما کو اُنکی خبر تک نہین ہوتی، اور ہوتی ہی تو اُنکی آواز گورنمنٹ کے کانون تک پہونچ نہین سکتی، بمبئی کا قرنطینہ، سب سے زیادہ علما اور مذہبی گروہ کو ناگوار تھا، لیکن اُس وقت تک وہ موقوف نہ ہوسکا جب تک انگریزی خوان جماعت کی طرف سے اسکی موقوفی کی صدا بلند نہین ہوئی، وقف اولاد فقہ کا ایک قطعی اور مسلمہ مسئلہ ہی لیکن پروی کونسل نے اسکو (غلط فہمی کی بنا پر) باطل کردیا، اور اُسکے موافق، یہان کی عدالتون نے سیکڑون شرعی اوقاف مٹا دیے، لیکن علما، ابتک بے خبر ہین، اور خبر بھی ہون توکیا کرسکتے ہین، غرض ایک بدیہی بات ہی کہ دونون گروہون مین سے ہر ایک خود اپنے کام مین بھی دوسرے گروہ کا محتاج ہی اور جب یہ مسلم ہی تو **قومی ترقی** کا عقدہ اُسوقت تک، کیونکر حل ہوسکتا ہی جب تک، یہ دونون گروہ باہم ملکر اسکے متعلق غور اور مشورہ نہ کرین،

آج کا دن وہ مبارک دن ہی جس نے دونون گروہ کو یکجا جمع کر دیا ہی آج کے جلسہ مین علما بھی ہین صوفی بھی ہین، گریجوٹ بھی ہین بیرسٹر بھی ہین، قانون دان بھی ہین غرض، قومی مجموعہ کے تمام اجزا موجود ہین، اسلیے اب موقع ہی کہ وہ عقدہ سربستہ جواب تک حل نہین ہوا تھا حل کیا جائے موقع ہی کہ دونون گروہ اپنے اپنے خیالات ظاہر کرین، اور دونون کی رایون کے کسر و انکسار سے ایک متفق علیہ شاہراہ قرار پا جائے، سب سے پہلے ہم کو ایک مفصل نقشہ تیار کرنا چاہیے جس سے ظاہر ہو کہ ہماری تمام قومی ضروریات کیا ہین، اور ان مین سے کون کون سے کام کس کس طریقہ سے انجام پا رہے ہین،

سب سے پہلے ہمکو یہ غور کرنا چاہیے کہ ہماری قومیت کیا ہی، دنیا کی اکثر قومون کی قومیت خاندان نسل، یا ملک کے اعتبار سے ہوتی ہی، مثلاً یورپین قومون کی قومیت، ملک اور سرزمین کے لحاظ سے ہی ایشیا اور افریقہ کا کوئی آدمی، اگر عیسائی مذہب قبول کرلے تو باوجود اتحاد مذہب، یورپین قوم کے حقوق نہین حاصل کر سکتا، یہان تک کہ مذہبی حقوق مین بھی وہ یورپ کا ہمسر نہین ہو سکتا، برخلاف اسکے مسلمانون کی قومیت مین، نہ ملک کو دخل ہی نہ نسل کو، نہ خاندان کو، نہ کسی اور چیز کو، انکی قومیت صرف مذہب ہی۔ عجمی، ہندی، ترک، یورپین، ایشیائی، افریقی، کوئی ہو صرف اسلام قبول کرنے سے مسلمانون کی قوم مین داخل ہو کر دفعۃً تمام حقوق مین برابر ہو جاتا ہی ایک چمار **کلمۂ توحید** پڑھکر دفعۃً مسجد کی صف اول مین جاکر سلطان عبدالحمید خان کے برابر کھڑا ہو سکتا ہی، اور سلطان اسوقت اُسکو اپنی جگہ سے ہٹانے کی جرأت نہین کر سکتے

قومی ترقی، ایک جملہ ہی جسکے دو جز ہین **قوم**، اور **ترقی** اور چونکہ مسلمانون کی قومیت، صرف مذہب ہی اسلیے درحقیقت قوم کے بجاے مذہب کا لفظ استعمال کرنا صحیح ہی، اس بنا پر قومی ترقی اس وقت ہو سکتی ہی جب ترقی کے ساتھ مذہب بھی قائم رہے، ورنہ اگر مذہبی حالت درست نہ رہی تو یہ ترقی کسی اور قوم کی ترقی ہوگی، مسلمانون کی نہ ہوگی،

اس امر سے کسی کو انکار نہین ہو سکتا کہ ترقی کی اصلی بنیاد **تعلیم** ہی، لیکن مشکل یہ ہی کہ جدید
تعلیم، مذہب سے خالی ہی اور قدیم تعلیم دنیاوی ترقی کے لیے کارآمد نہین، جدید تعلیم مین مذہبی اثر
نہ ہونے کا یہ نتیجہ ہی کہ سیکڑون تعلیم یافتہ، مذہبی مسائل کو تقویم پارینہ سمجھتے ہین، اخبارون مین آجکل
نکلتے ہین کہ اسلام کا قانونِ وراثت، خاندانون کو تباہ کر دینے والا ہی، اسلیے اسمین ترمیم ہونی چاہیے
ایک صاحب نے مضمون لکھا کہ رسول اللہ صلعم جب تک مکہ مین تھے پیغمبر تھے، مدینہ جاکر بادشاہ
ہو گئے، اور اسلیے قرآن مجید مین جو مدنی سورتین ہین، وہ خدائی احکام نہین، بلکہ شاہانہ قوانین
ہین، ایک موقع پر مجھ سے لوگون نے لکچر دینے کی درخواست کی۔ مین نے پوچھا کہ کس مضمون پر
لکچر دون، ایک گریجوٹ مسلمان نے فرمایا کہ اور جاہے جس مضمون پر تقریر کیجیے، لیکن مذہب پر نہ کہیے
ہملوگون کو مذہب کے نام سے گھن آتی ہی (نقل کفر کفر نباشد) یہ صرف دو چار شخص کے خیالات نہین،
مذہبی بے پروائی کی عام ہوا چل رہی ہی، فرق یہ ہی کہ اکثر لوگ دل کے خیالات دل ہی مین رکھتے ہین
اور بعض دلیر طبع لوگ اُنکو ظاہر بھی کر دیتے ہین، قرآن مجید کا مطلب اور رسول اللہ صلعم کے حالات
جارج سیل اور سرولیم میور سے اخذ کیے جاتے ہین، اور مجبوراً یا عمداً اُنپر اعتبار کیا جاتا ہی، یہی
مشکل ہی جسکا حل کرنا، قومی ترقی کے مسئلہ کا حل کرنا ہی اور اسی مسئلہ کے طے نہ ہونے کا نتیجہ ہی
کہ مذہبی اور دنیوی دونون طرح کی تعلیم تمام ہندوستان مین پھیل رہی ہی، لیکن نتیجہ خاطر خواہ نہین،
اس مسئلہ کے طے کرنے کے لیے، ہمکو پچھلے تجربہ سے کام لینا چاہیے، آج سے ۴۰-۵۰ برس پہلے
ملک مین دو قسم کی تعلیم جاری تھی، دنیوی اور دینی۔ دنیوی تعلیم مین فارسی کی کتابین، اور فارسی
کی انشا پردازی سکھائی جاتی تھی، اس طریقہ کے تعلیم یافتہ ہر قسم کے دنیاوی کاروبار اور سرکاری ملازمتون
کے انجام دینے کے قابل ہوتے تھے، اس نصاب مین کوئی مذہبی کتاب داخل نہ تھی، قرآن مجید البتہ تھا
لیکن وہ صرف روانی پڑھایا جاتا تھا، معنی نہین بتائے جاتے تھے، تاہم اس طریقہ کے تعلیم یافتہ،

مذہبی خیالات اور معتقدات مین نہایت پختہ اور پر جوش ہوتے تھے' اور ان کی نسبت مذہبی کمزوری کا وہم تک بھی نہین پیدا ہو سکتا تھا'

اسکی وجہ صرف یہ تھی کہ انکی تربیت' مذہبی طریقہ سے ہوتی تھی' جو میانجی یا ملاان کو تعلیم دیتا تھا' وہ خود مذہب کا نہایت پابند ہوتا تھا' اور لڑکون کو بات بات پر حرام و حلال کے حوالہ سے ٹوکتا رہتا تھا' انگریزی خوان فرقہ' اُسی فارسی خوان گروہ کا قائم مقام ہی' ان کی تعلیم کا مقصد' دنیاوی ترقی تک محدود ہی' ان کے نصاب تعلیم اور اوقات تعلیم مین اسکی گنجایش نہین نکل سکتی کہ انکو مذہبی علوم مین' مہارت پیدا کرائی جائے اسلیے' اُن کی مذہبی حالت کی استحکام کا صرف یہ طریقہ ہی کہ انکی تربیت مذہبی طریقہ سے کی جاوے' وہ ایسے بورڈنگ مین رکھے جائین جہان کے منتظم' اور افسر مذہبی رنگ رکھتے ہون ہر قسم کے شعائر اسلامی کی اُن سے پابندی کرائی جائے' اسلام کے محاسن اور فضائل پر انکو لکچر اور وعظ سنوائے جائین' اسی کے ساتھ چھوٹے چھوٹے مذہبی رسالے انکو فرصت کے اوقات مین پڑھا دیے جائین جن سے معمولی فرائض اور احکام سے واقفیت حاصل ہو جائے۔

جن لوگون کی یہ رای ہی کہ پہلے مذہبی علوم پڑھا کر تب انگریزی شروع کرائی جائے' یا انگریزی اور مذہبی علوم' ساتھ ساتھ پڑھائے جائین' یہ وہ لوگ ہین' جو کبھی مسجد کے گوشہ سے نہین نکلے ہین' اور جنکو انگریزی تعلیم کی دقتون کا مطلق تجربہ نہین ہی'

دوسری قسم کی تعلیم دینی تعلیم تھی' یہی تعلیم تھی جو مذہبی حالت کے محافظ تھی' اسی تعلیم سے وہ علما و فضلا پیدا ہوتے تھے جنکی بدولت' تمام ملک پر مذہبی اثر قائم رہتا تھا' جمعہ و جماعت کی امامت' مساجد کا انتظام مسائل شرعیہ کا اِفتا' حرام و حلال کا نفاذ' اسی فرقہ سے تعلق رکھتا تھا اُسکا وجود اسقدر ضروری ہی کہ اگر خدانخواستہ' یہ فرقہ معدوم ہو جائے تو اسلام کے آثار دفعۃً مٹ جائین اور ہزار دن لاکھون اسکول اور کالج سے اُن کی تلافی نہ ہو سکے' لیکن جس طرح' ابتدای اسلام سے

لیکن آج تک، ہر زمانہ مین ضرورت کے موافق، مذہبی تعلیم کا نصاب بدلتا آیا ہی آج بھی ضرورت ہی کہ نصاب تعلیم اور طریقہ تعلیم، موجودہ زمانہ کی ضرورتون کے موافق بدلا جائے، اور یہی چیز ہی جسکے نہ ہونے کا یہ نتیجہ ہی کہ آج ہندوستان مین سیکڑون ہزارون عربی مدرسے موجود ہین، لیکن ان سے قوم کی مذہبی ضرورتین بالکل رفع نہین ہوتین،

قوم کو آج کیا کیا مذہبی ضرورتین ہین، انکی تفصیل اجمالا یہ ہی،

( ۱ ) موجودہ فلسفہ سے مذہب اسلام پر جو اعتراضات وارد ہوتے ہین اُنکا جواب دینا۔

( ۲ ) مخالفین، اسلام پر جو اعتراضات کرتے ہین اُن سے واقف ہونا۔

( ۳ ) رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور عام اسلام کی صحیح اور مفصل تاریخ جاننا۔

( ۴ ) اسلامی علوم و فنون یعنی تفسیر، حدیث، اصول فقہ، ادب، سے ماہر ہونا۔

( ۵ ) نئے مذاق کے موافق، واعظین اور مقررین کا موجود ہونا۔

اب سوال یہ ہی کہ کیا موجودہ عربی مدارس سے یہ ضرورتین رفع ہو سکتی ہین، ہم خدانخواستہ یہ نہین کہتے کہ موجودہ مدارس بے فائدہ ہین، آج ملک مین نماز روزہ کا جو کچھ چرچا ہی اُنھی کی بدولت ہی، لیکن گفتگو یہ ہی کہ کیا یہ مدارس، جدید ضرورتون کے لیے بھی کافی ہین، ان مدارس مین اب تک وہی قدیم نصاب ہی جو سو برس پہلے تیار ہوا تھا اور اسپر ایک حرف کا بھی اضافہ نہین ہوا ہی، تاریخ اسلام کی ایک کتاب بھی درس مین داخل نہین، تمام ہندوستان مین ایک شخص نہین جو کسی خاص علم یا فن مین کمال کا درجہ رکھتا ہو، سیکڑون ہزارون علما مین سے دو چار شخص بھی مشکل سے مل سکتے ہین، جو موجودہ انداز پر تحریر یا تقریر کر سکتے ہون

علما اور پُرانے تعلیم یافتہ لوگون کو شکایت ہی کہ انگریزی خوان گروہ، اُنسے بیگانگی رکھتا ہی، اور اُن کی عزت نہین کرتا، بے شبہہ یہ ایک بدیہی واقعہ ہی لیکن غور طلب امر یہ ہی کہ یہ کسکا قصور ہی،

دو گروہون مین اُسی وقت اتحاد اور ارتباط پیدا ہو سکتا ہی، جب ان مین کوئی قدر مشترک ہو، ان مین سے ایک کی حاجتین دوسرے سے وابستہ ہون، ایک دوسرے کے کام آسکتا ہو، یہ ظاہر ہی کہ انگریزی خوان گروہ کو مذہبی مہمات کے انجام دینے کی فرصت نہین مل سکتی، اس لیے تقسیم عمل کی روسے یہ خدمت، علما کے ذمہ ہی، لیکن علما، موجودہ زمانہ کے کون سے مذہبی مہمات، انجام دے سکتے ہین، کیا وہ فلسفۂ حال کے اعتراضات سے جو اسلام پر وارد ہوتے ہین، واقف ہین، کیا اُنھون نے مخالفین اسلام کی خیالات سے واقف ہونے کے لیے کسی غیر زبان کی تعلیم حاصل کی ہو ؟ کیا وہ اسلامی تاریخ کے ماہر ہین، کیا اُنھون نے تبلیغ اسلام کے لیے کبھی گھر سے قدم نکالنا گوارا کیا ہی، کیا سرکاری عدالتون مین فقہ کے جو مسائل غلط تعبیر کر دیے گئے انکے متعلق، اُنھون نے کوئی محققانہ فتوی یا مضمون لکھا ہی اگر ان مین سے ایک بات بھی نہین، توکس بنا پر ہم انگریزی خوان گروہ کو علما کی توقیر اور محبت پر مجبور کر سکتے ہین،

اس بنا پر مذہب کی سب سے مقدم اور ضروری خدمت یہ ہی کہ علما کا ایسا گروہ تیار کیا جائے جو ضروریات مذکورۂ بالا کے انجام دینے کے قابل ہو، اور یہی کام ہی جو ندوۃ العلماء کا اصلی مطمح نظر ہی ندوہ نے ابتدا ہی سے ان ضرورتون کو پیش نظر رکھا، اور اس بنا پر، ایک مدرسہ کی بنیاد ڈالی جس مین اغراض مذکورۂ بالا کے لحاظ سے طریقۂ تعلیم اور نصاب تعلیم مین اصلاح کی جائے

یہ عام اعتراض ہی کہ ندوہ کے مجوزہ مدرسہ نے اسوقت تک کوئی جدید علمی کارروائی نہین دکھائی، لیکن یہ اعتراض نہایت بیرحمی پر مبنی ہی۔ انصاف کرو، سرسید نے مسلمانون کو، انگریزی تعلیم کی ہدایت کی، انگریزی تعلیم کی ضرورت کی صدا در و دیوار دے رہے تھے، تمام سرکاری ملازمتین اسپر موقوف تھین، حکام کا تقرب اور رسائی بغیر اسکے ممکن نہ تھی، سرکار کی طرف سے ہر قسم کی ترغیبات دی جا رہی تھین، ان حالات کے ساتھ مسلمانون نے تیس برس کے بعد انگریزی تعلیم کیطرف توجہ کی،

اور سچ پوچھیے تو آج بھی قوم کا بڑا حصہ اسکی طرف سے بے پرواہی' برخلاف اسکے ندوہ نے جس کام کو اُٹھایا ہی' گورنمنٹ سے اسکی طرف کسی قسم کی ترغیب نہین' سرکاری نوکریون کے لیے وہ بالکل مفید نہین' قوم کا معزز اور ممتاز گروہ یعنی انگریزی تعلیم یافتہ' اسکو بیکار چیز سمجھتا ہی' صرف علما اور قدیم تعلیم یافتہ لوگون سے ہمدردی کی امید ہوسکتی تھی' لیکن چونکہ اسنے نصاب تعلیم کی اصلاح کا دعوے کیا' اسلیے تقلید پسند جماعت بالکل الگ ہوگئی یہانتک کہ جب ندوہ مین انگریزی زبان کی تعلیم کا بھی ایک گھنٹہ رکھا گیا تو ایک صاحب نے جو ۵۰ ماہوار کی جائداد ندوہ پر باضابطہ وقف کرچکے تھے فوراً اطلاع دی کہ وہ وقف کو واپس لیتے ہین' اُنکے ساتھ ایک اور صاحب نے بھی جو وقف مذکور مین برابر کے شریک تھے' اپنی جائداد' واپس لے لی' اسطرح ندوہ کو ۱۰۰ ماہوار کی آمدنی کا نقصان اُٹھانا پڑا -

ان اسباب کی وجہ سے مالی حالت کو ترقی نہوسکی' اور طریقہ جدیدہ کے لیے جو سامان درکار تھے' ابھی تک مہیا نہو سکے بااینہمہ' ندوہ نے قدیم نصاب مین اصلاح کی' فلسفہ و منطق کی کتابون کی تعداد گھٹا کر بجای اسکے تفسیر اور ادب مین اضافہ کیا' علوم جدیدہ کی بعض کتابین درس مین داخل کین' حساب و جغرافیہ کے ساتھ انگریزی زبان لازمی قرار دی' تقریر و تحریر کی مشق کے طریقے جاری کیے' چنانچہ اس سال جن طلبا نے فراغ تحصیل کی سند حاصل کی' وہ اس بات کے عملی ثبوت ہین کہ ندوہ کی تعلیم مین کیا خصوصیات ہین' انگریزی زبان' اس مقدار تک درس مین داخل کی گئی ہی کہ اگر ابتدا سے آٹھ برس تک کوئی طالب العلم تعلیم پائے تو علوم عربی سے فارغ ہونے کے ساتھ' انگریزی مین معمولی طور پر لکھنے پڑھنے کے قابل ہو جائیگا- اسکے بعد دو برس کا زمانہ جو الگ الگ فنون کی تکمیل کے لیے مقرر کیا گیا ہی اسمین اختیار دیا گیا ہی کہ جو طالب العلم چاہے صرف انگریزی کی تحصیل کرے'-

ندوہ مین عربی تعلیم جس انداز سے ہوتی ہی اُسکا یہ نتیجہ ہی کہ طلبا' استفتاؤن کے جواب لکھتے ہین'

سه دوسرے دن کی کارروائی مین سید سلیمان کی تقریر ملاحظہ کرنی چاہیے

اور اُسکے لیے خاص وقت مقرر ہی' علمی مسائل پر مضامین لکھتے ہین جو الندوہ مین شائع ہوتے رہتے ہین' ندوہ کے مدرسہ کی عمر کل آٹھ نو برس ہی' لیکن انصاف سے بتانا چاہیے کہ آج تک کس مدرسہ نے ایسے طلبا پیدا کیے جو عربی زبان مین برجستہ تقریر کر سکتے ہون اور اس قسم کے علمی مضامین لکھ سکتے ہون جیسے کہ مختلف وقتون مین شائع ہو چکے ہین'

باایمنہمہ جو کچھ ہوا ہی کچھ بھی نہین ابھی درجۂ تکمیل کے لیے سامان درکار ہی' زیادہ قابل مدرسین کے بہم پونہچانے کی ضرورت ہی' مدرسین کی تعداد مین اضافہ کرنا ضرور ہی' علوم جدیدہ کی تعلیم کے لیے آلات کے خریدنے کی ضرورت ہی اور ان سب سے مقدم مدرسہ کی عمارت کی ضرورت ہی'

مدرسہ اب تک جس مکان مین ہی' وہ بالکل ناکافی ہی' کئی کئی مدرس' ایک ہی کمرہ مین درس دیتے ہین' طلبا کے رہنے کے کمرے نہایت ناکافی اور بدحیثیت ہین'

حضرات ! اس سے زیادہ کیا افسوسناک اور حیرت انگیز بات ہوگی کہ آج ہندوستان مین اسکولون اور کالجون کی سیکڑون بڑی بڑی شاندار اور پرعظمت عمارتین موجود ہین' لیکن بنگال سے لیکر پشاور تک' نیپال کی سرحد سے لیکر دکن تک ایک مذہبی مدرسہ بھی ایسا نہین جسکی عمارت ایک معمولی سی معمولی کالج کے بھی برابر ہو' کیا اس سے یہ نتیجہ نہین نکلتا کہ قوم کا مذہبی احساس بالکل فنا ہو گیا ہی' اور اُنکو اسپر کچھ شرم نہین آتی کہ انکا دین (ظاہری حالت کے لحاظ سے) دوسرون کی دنیا کے بھی ہمسر نہین'

---

جب مولانای موصوف اپنی تقریر کو ختم کر چکے' تو جناب مسٹر ممتاز حسین صاحب بیرسٹر ایٹ لا کھڑے ہوے' اور مولانای موصوف نے اپنی تقریر کے پہلے' ندوۃ العلما کے استحکام اور ترقی کے متعلق جو عام تحریک کی تھی' اسکی تائید نہایت پرزور الفاظ مین کی' اور تمام لوگون کو اس مفید انجمن کی شرکت کے لیے آمادہ کیا' تمام لوگون نے متفق اللفظ ہو کر' شرکت کا وعدہ فرمایا' اس بنا پر اُسکے انعقاد کے لیے' ایک عام اشتہار شائع کیا گیا' اور ۱۰ مارچ ۱۹۰۷ء روز یکشنبہ کو بوقت دو بجے دن'

رفاہ عام کلب مین اسکا جلسہ منعقد ہوا؛

حسن اتفاق سے اُسی دن جناب خواجہ عبدالصمد صاحب ککرو رئیس بارہ مولا کشمیر جو خاص ندوہ کی شرکت کی غرض سے کشمیر سے چلے تھے' اور امیر کابل صاحب کی تقریب اسلامیہ کالج لاہور کی شرکت کی وجہ سے وقت پر نہ پہونچ سکے تھے' لکھنؤ مین آئے' اور اس جلسہ مین شریک ہوے' اور ایک تحریری لکچر پڑھا جو بعض اخبارات مین چھپ گیا ہے' چونکہ اس کارروائی کی وجہ سے دیر ہوگئی' اسوجہ سے جلسہ مین صرف ہمدردان دارالعلوم کی فہرست مرتب کی گئی' اور یہ قرار پایا' کہ ۱۷ مارچ ۱۹۰۷ء کو ایک ابتدائی مجلس قواعد اور دستور العمل کی تیاری کے لیے' مقرر کیجائے' چنانچہ تاریخ معینہ کو جلسہ ہوا' اور حسب ذیل تجاویز منظور ہوئین'

(۱) ایک اپیل طیار کیا جائے' جو چھپوا کر تمام لکھنؤ اور تمام اضلاع' و قصبات اودھ مین شائع کیا جائے' اور اُسمین تمام قوم سے دارالعلوم کی اعانت کی درخواست کیجائے' اپیل کا مسودہ لکھنا مسٹر ممتاز حسین بیرسٹرایٹ لا کے ذمہ کیا گیا'

(۲) اپیل کے شائع ہونیکے بعد چند معزز حضرات' اور علما' اضلاع اور قصبات اودھ کا دورہ کرین'

(۳) ایک مجلس بنام مجلس تائید مقاصد دارالعلوم قائم کیجائے' اور اُسکے قواعد اور دستور العمل مرتب کیے جائین' دستور العمل کا مسودہ تیار کرنا سکرٹیری دارالعلوم کے ذمہ کیا گیا'

(۴) دستور العمل چھاپ کر شائع کیا جائے' اور عام لوگون سے مجلس کے ممبری کی درخواست کیجائے'

(۵) دارالعلوم مین انگریزی تعلیم کا جو صیغہ ہے' اُسکی نگرانی مین مسٹر ممتاز حسین بیرسٹرایٹ لا شریک کیے جائین'

جلسۂ دستاربندی کی یہ آخری کارروائی تھی' جسکے ساتھ اسکا افسانہ ختم ہوگیا' اسلیے اب دیکھنا چاہیے کہ ملک و قوم پران تمام کارروائیون کا کیا اثر ہوا' اور ندوۃ العلما کے متعلق آیندہ کے لیے کیا کیا امیدین پیدا ہوئین؟

حقیقت یہ ہے کہ ندوۃ العلما کے مقاصد و اغراض اسقدر وسیع' اور مفید ہین کہ اُنسے کوئی شخص خلاف نہین کرسکتا'

اسی بنا پر ندوہ کے ابتدائی زمانہ مین تمام ملک نے اُسکے خیر مقدم کی صدائین بلند کی تھین، لیکن اسکے ساتھ وہ بہت ضروری تھے کہ ندوہ کی علمی کارروائیون کی معمولی تاخیر نے عام لوگون کو بیچین کر دیا جسکا یہ اثر ہوا کہ عام طور پر لوگون نے یہ رای قائم کرلی کہ ندوۃ العلما کے تمام مقاصد و اغراض محض خیالی افسانے ہین، جنکا کوئی علمی ثبوت نہین پیش کیا جا سکتا، یہ خیال جس شدت کے ساتھ پھیلتا جاتا تھا اسیقدر ندوہ کی طرف سے لوگون کو افسردگی پیدا ہوتی جاتی تھی لیکن اس جلسہ نے دفعۃً ان تمام خیالات کو حرف باطل کی طرح مٹا دیا اور اہل ملک کو صاف نظر آگیا کہ باوجود اس کم مایگی کے ندوۃ العلما مین جان پائی جاتی ہی جس سے آیندہ کے لیے امید افزا خیالات پیدا ہوتے ہین، چنانچہ بعض اخبارون نے نہایت پر زور الفاظ مین اس خیال کو ظاہر کیا ہی، اور اسی کے ساتھ ملک کو ندوہ کے طرز تعلیم کا بھی اندازہ ہوگیا۔

سب سے بڑی بات یہ ہوئی کہ اہل اودھ کو جنکی ذات سے ندوہ کو بہت کچھ امیدین ہین، اُسکی طرف خاص توجہ پیدا ہوگئی کیونکہ جلسہ کی علمی کارروائیون کے دیکھنے کا زیادہ تر موقع انھین حضرات کو ملا، اسلیے نسبۃً یہی لوگ زیادہ متاثر ہوئے اور اس لحاظ سے اگر مجلس تائید مقاصد ندوۃ العلماء نے اپنے فرائض ادا کرنے مین پوری کوشش کی تو اودھ کا اکثر حصہ ندوہ کا ہوا خواہ ہو جائیگا،

اس جلسہ کے غیر متوقع اثر و ن نے صرف قوم و ملک کے خیالات ہی مین انقلاب نہین پیدا کیا، بلکہ بہت سے بزرگون کو اسکا علمی ثبوت دینے پر بھی آمادہ کیا، چنانچہ جناب نواب احمد رضا خان صاحب سابق جج ہائیکورٹ نے اپنا بیش بہا کتب خانہ جو ندوہ کے لیے وقف کیا ہی، وہ اس جلسہ کی کامیابیون کا علمی ثبوت ہی، نواب صاحب موصوف کو ندوہ کے ساتھ جو دلچسپی پیدا ہوگئی ہی اسکے لحاظ سے کتب خانہ کے علاوہ ہمکو بہت کچھ امیدین ہین جنکا ظہور انشاء اللہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہیگا،

بہرحال ندوۃ العلما نے اپنی تعلیم کے ابتدائی نمونے قوم کے سامنے پیش کر دیے، قوم نے اُنکی تقریر و تحریر کے جوہر دیکھ لیے، اور زمانہ کو صاف نظر آگیا کہ ندوہ کے طلبا کو دوسرے مدارس کے طلبا پر کیا فوقیت ہی، اور اُسکی تعلیم ضروریات زمانہ کے کسقدر ہمدوش ہی، اب قوم کا فرض ہی کہ وہ اپنی فیاضی سے کام لے اور اپنی بلند حوصلگی کے جوہر دکھائے، تاکہ آیندہ کامیابیون کا راستہ صاف ہو، السعی منی والاتمام من اللہ۔

# فہرست ارکانِ انتظامیہ ندوۃ العلما

| نمبر شمار | اسماء | نمبر شمار | اسماء |
|---|---|---|---|
| ۱ | جناب مولانا سید محمد علی صاحب سابق ناظم ندوۃ العلما | ۱۹ | جناب خان بہادر حاجی شیخ قادر بخش صاحب آنریری مجسٹریٹ فیض آباد |
| ۲ | جناب مولانا عبد الحق صاحب دہلوی | ۲۰ | جناب مولوی سید عبد الحی صاحب معتمد دفتر ندوۃ العلما |
| ۳ | جناب مولانا شاہ سلیمان صاحب پھلواروی | ۲۱ | جناب آنریبل مولوی سید شرف الدین صاحب جج ہائیکورٹ کلکتہ |
| ۴ | جناب شمس العلماء مولانا محمد شبلی نعمانی | ۲۲ | جناب مولوی محب اللہ صاحب مترجم جوڈیشل لکھنؤ |
| ۵ | جناب مولوی حبیب الرحمن خاں صاحب شروانی رئیس بھیکن پور | ۲۳ | جناب مولوی سید ظہور احمد صاحب وکیل ہائی کورٹ لکھنؤ |
| ۶ | جناب مولانا ابو الخیر صاحب فصیحی غازیپوری | ۲۴ | جناب مولوی محمد نسیم صاحب وکیل ہائی کورٹ لکھنؤ |
| ۷ | جناب مولوی خلیل الرحمن صاحب سہارنپوری | ۲۵ | جناب نواب وقار الملک مولوی مشتاق حسین صاحب بہادر امروہہ |
| ۸ | جناب منشی احتشام علی صاحب کاکوروی | ۲۶ | جناب صفی الدولہ حسام الملک نواب سید علی حسن خاں صاحب بھوپال |
| ۹ | جناب مولوی اعجاز علی صاحب کاکوروی | ۲۷ | جناب مولوی محمد عمر صاحب وکیل بنارس |
| ۱۰ | جناب مولوی غلام محمد صاحب ہوشیارپوری | ۲۸ | جناب حکیم حافظ عبد الولی صاحب لکھنؤ |
| ۱۱ | جناب حافظ محمد اسمعیل صاحب وکیل بہادر گنج شاہجہانپور | ۲۹ | جناب بابو نظام الدین صاحب سوداگر چرم امرتسر |
| ۱۲ | جناب مولوی مسیح الزماں خاں صاحب استاد حضور نظام شاہجہانپور | ۳۰ | جناب مولوی حمید الدین صاحب پروفیسر عربی مدرسۃ العلوم علیگڈھ |
| ۱۳ | جناب مولوی عبد الواحد خاں صاحب رئیس بہادر گنج شاہجہانپور | ۳۱ | جناب شیخ عبد القادر صاحب بی۔اے بیرسٹر ایٹ لا لاہور |
| ۱۴ | جناب مرزا ظفر اللہ خان صاحب سب جج جالندھر | ۳۲ | جناب شیخ غلام صادق صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ امرتسر |
| ۱۵ | جناب مولوی حاجی کریم بخش صاحب سیٹھی پشاور | ۳۳ | جناب حافظ محمد حلیم صاحب رئیس و سوداگر چرم کانپور |
| ۱۶ | جناب مولوی قاضی علی احمد صاحب بدایونی | ۳۴ | جناب سید محمود عالم صاحب رئیس مغلپورہ فیض آباد |
| ۱۷ | جناب مولوی عبد الحی صاحب وکیل چندوسی | ۳۵ | جناب شیخ مشیر حسین صاحب قدوائی بیرسٹر ایٹ لا و تعلقہ دار گدیہ |
| ۱۸ | جناب مولوی حکیم عبد العزیز صاحب لکھنوی | ؎ | ان ارکان کا انتخاب حال میں جلسۂ انتظامیہ منعقدہ ۱۴ شعبان ۲۵ھ میں ہوا ہے |

## فہرست ارکان مجلس دار العلوم

| نمبر شمار | اسماء | نمبر شمار | اسماء |
|---|---|---|---|
| ۱ | جناب مولوی مسیح الزمان خان صاحب اوستاد حضور نظام دکن | ۴ | جناب مولوی محمد امیر علی صاحب لکھنؤ |
| ۲ | جناب شمس العلما مولانا محمد شبلی نعمانی معتمد دار العلوم | ۵ | جناب مولوی عبد الحی صاحب معتمد دفتر ندوۃ العلما |
| ۳ | جناب مولوی خلیل الرحمن صاحب سہارنپوری قائم مقام ناظم ندوۃ العلما | ۶ | جناب صفی الدولہ حسام الملک نواب علی حسن خان صاحب رئیس بھوپال |
| | | ۷ | جناب منشی احتشام علی صاحب رئیس کاکوری |
| | | ۸ | جناب مہتمم صاحب دار العلوم بحیثیت عہدہ |

## فہرست ملازمین کتب خانہ

| | |
|---|---|
| منشی عارف الزمان صاحب ناظر کتب خانہ | عبد الرزاق صاحب دفتری کتب خانہ |

# فہرست ملازمین دارالعلوم ندوۃ العلما

| نمبر شمار | اسمار | نمبر شمار | اسمار |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | جناب مولوی محمد حفیظ اللہ صاحب مدرس اعلےٰ دارالعلوم | ۶ | جناب حاجی عبدالرحیم صاحب ماسٹر انگریزی |
| ۲ | جناب مولوی محمد شبلی صاحب مدرس ثانی | ۷ | جناب ماسٹر عبدالجلیل صاحب ٹیچر انگریزی |
| ۳ | جناب مولوی سید علی زینبی صاحب مدرس ادب | ۸ | جناب ماسٹر فدا حسین صاحب مدرس حساب وجغرافیہ |
| ۴ | جناب مولوی محمد یوسف صاحب مدرس درجۂ ابتدائی | ۹ | جناب قاری حسن آفندی مدرس قرات و تجوید |
| ۵ | جناب حافظ فضل الرحمن صاحب مدرس درجۂ ابتدائی | | |

# نقشہ نتیجہ امتحان سالانہ دار العلوم ندوۃ العلما لکھنؤ ۱۳۲۴ ہجری

## نقشہ امتحان درجۂ فضیلت

| نمبر جاری | نمبر امتحان | نام طالب علم مع وطن | نام کتاب: ترمذی | بخاری | مسلم | [illegible] | ادب | [illegible] | [illegible] | نمبر مضمون | نمبر حاصل | نام انعام | درجہ کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱ | سید سلیمان بہاری | ۷۰ | ۹۰ | ۹ | ۸۰ | ۳۳ | ۸۰ | ۶۸ | ۶۹۰ | ۵۱۱ | سند درجۂ فضیلت | اول |
| ۲ | ۲ | نجم الہدی بہاری | ۴۵ | ۵۵ | ۷۵ | ۷۸ | ۳۳ | ۴۰ | ۵۴ | // | ۳۸۰ | | دوم |

## نقشہ امتحانات عام

| نمبر جاری | نمبر امتحان | نام طالب علم مع وطن / امتحان عام | [illegible] | ہدایہ اخیرین | [illegible] | مسلم العلوم | [illegible] | انگریزی | نمبر مضمون | نمبر حاصل | نام انعام | درجہ کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۱ | محمد شبلی اعظم گڈھی | ۳۲ | ۴۰ | ۲۰ | ۵۵ | ۵۲ | ۲۱½ | ۴۵۰ | ۲۲۰½ | انعام | سوم |
| ۵ | ۲ | فاروق احمد بریلوی | ۳۱ | ۵۶ | ۸ | ۳۶ | ۳۶ | ۲۳ | // | ۱۹۰ | | سوم |
| ۶ | ۳ | محمد یعسوب بہاری | ۳۴ | ۳۹ | ۱۰ | ۴۷ | ۴۰ | ۰ | // | ۱۷۰ | | سوم |
| ۷ | ۴ | عبد الغفور بہاری | ۲ | ۶۱ | ۵ | ۶۹ | ۰ | ۳۱ | // | ۱۶۸ | | سوم |

| نمبر جاری | نمبر امتحان | نام طالب علم مع وطن | [illegible] | توضیح | معانی القرآن | [illegible] | [illegible] | انگریزی | نمبر مضمون | نمبر حاصل | نام انعام | درجہ کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | | | | | | | | | | | | |
| ۹ | | عبد السلام اعظم گڈھی | ۵۰ | ۷۸ | | ۲۶ | ۵۳ | ۲۶½ | ۴۵۰ | ۲۳۳½ | [illegible] | اول |

| | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۵ | عبد العزیز بیگ | ۵۲ | ۴۹ | ۴۷ | ۲۵ | ۳۰ | ۳۱¾ | ″ | ۲۳۴¾ | ″ | سوم |
| ۲۵ | ۶ | معز حسین | ۴۹ | ۳۵ | ۳۳ | ۳۳ | ۳۰ | ۴۰ | ″ | ۲۲۰ | ″ | سوم |
| ۲۶ | ۷ | محمد فاروق | ۵۵ | ۳۴ | ۳۴ | ۳۰ | ۴۵ | ۲۱ | ″ | ۲۱۹ | ″ | سوم |
| ۲۷ | ۸ | ابو الخیر | ۴۵ | ۳۶ | ۳۵ | ۳۳ | ۳۳ | ۲۱ | ″ | ۲۰۳ | ″ | سوم |
| ۲۸ | ۹ | نظیر حسن | ۳۴ | ۲۵ | ۳۴ | ۳۵ | ۴۰ | ۳۴½ | ″ | ۲۰۲½ | ″ | سوم |
| ۲۹ | ۱۰ | عبد الخالق | ۲۶ | ۱۵ | ۳۳ | ۳۳ | ۳۰ | ۲۶ | ″ | ۱۶۳ | ″ | فیل |
| ۳۰ | ۱۱ | مسعود علی | ۳۵ | ۲۱ | ۴۳ | ۲۵ | ۰ | ۳۳ | ″ | ۱۵۷ | ″ | فیل |
| ۳۱ | ۱۲ | عبد المجید | ۳۳ | ۳۳ | ۰ | ۲۵ | ۲۰ | ۲۶ | ″ | ۱۳۷ | ″ | فیل |

| [illegible] | نمبر جماعت | نام طالب العلم مع وطن | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | حساب | انگریزی | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۲ | ۱ | غلام محمد | ۸۹ | ۳۸ | ۳۳½ | ۴۰ | ۲۰ | ۳۱½ | ۱۷ | ۵۵۰ | ۲۶۸½ | سال سوم | سوم |
| ۳۳ | ۲ | نور الحسن | ۶۴ | ۵۱ | ۴۵ | ۳۰ | ۱۷ | ۰ | ۲۰ | ۵۰۰ | ۲۲۷ | ″ | سوم |
| ۳۴ | ۳ | ضیاء اللہ | ۷۰ | ۳۹ | ۳۵ | ۳۳ | ۲۲ | ۲۰ | ۲۴ | ۵۵۰ | ۲۴۳ | ″ | سوم |
| ۳۵ | ۴ | محمد حسن | ۸۲ | ۶۰ | ۳۶ | ۲۰ | ۰ | ۰ | ۱۰½ | ۵۰۰ | ۲۰۸½ | ″ | سوم |
| ۳۶ | ۵ | طاہر علی | ۷۰ | ۳۷ | ۳۶ | ۲۵ | ۵ | ۳۳ | ۱۷ | ۵۵۰ | ۲۲۳ | ″ | سوم |
| ۳۷ | ۶ | محمد ظہیر | ۷۸ | ۲۷ | ۱۶ | ۳۰ | ۱۳ | ۲۶ | ۲۴ | ″ | ۲۱۴ | ″ | سوم |
| ۳۸ | ۷ | عزیز احمد | ۷۰ | ۳۸ | ۳۵ | ۳۳ | ۸ | ۰ | ۴ | ۵۰۰ | ۱۷۸ | ″ | سوم |
| ۳۹ | ۸ | رونق علی | ۴۴ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۵ | ۶ | ۳۰ | ۲۲ | ۵۵۰ | ۱۹۷ | ″ | سوم |
| ۴۰ | ۹ | علی حمّاد | ۸۹ | ۳۴ | ۱۵ | ۲۰ | ۰ | ۰ | ۱۷ | ۵۰۰ | ۱۷۵ | ″ | سوم |
| ۴۱ | ۱۰ | عبد المجید ثانی | ۵۸ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۰ | ۱۷ | ۲۶ | ۱۴ | ۵۵۰ | ۱۸۶ | ″ | سوم |
| ۴۲ | ۱۱ | مظاہر الحسن | ۲۶ | ۲ | ۰ | ۱۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ″ | ۴۸ | ″ | فیل |

| نمبر حاضری | نمبر رجسٹر | نام طالب العلم مع وطن | [illegible] | [illegible] | [illegible] | منتخبات [illegible] | حساب | انگریزی | جغرافیہ | [illegible] | نمبر مجموعی | [illegible] | درجہ کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۱ | عبدالحی اعظم گڈھی | ۷۳ | ۶۶ | ۸۷ | ۷۱ | ۳۱ | ۰ | ۴۳ | ۵۵۰ | ۳۷۱ | سال دوم | اول |
| ۴۴ | ۲ | شرف الدین بہاری | ۴۷ | ۴۵ | ۶۹ | ۵۹ | ۴ | ۱۷ | ۳۱ | ۵۵۰ | ۲۸۲ | | دوم |
| ۴۵ | ۳ | حکیم الدین بارہ بنکی | ۲۷ | ۳۳ | ۳۳ | ۴۹ | ۱۸ | ۰ | ۰ | ۵۵۰ | ۱۶۰ | | فیل |
| ۴۶ | ۴ | معین الدین ثانی // | ۳۳ | ۱۶ | ۲۱ | ۳۵ | ۲۲ | ۱۷ | ۱۰ | // | ۱۵۴ | | فیل |
| ۴۷ | ۵ | محمد سعید ثانی لکھنوی | ۲۰ | ۰ | ۸ | ۳۳ | ۲۶ | ۲۱ | ۲۵ | // | ۱۳۳ | | فیل |

| نمبر حاضری | نمبر رجسٹر | نام طالب العلم مع وطن | [illegible] | [illegible] | [illegible] | منتخبات [illegible] | حساب | انگریزی | [illegible] | نمبر مجموعی | درجہ | درجہ کامیابی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۱ | ظہیر اللہ بہاری | ۵۹ | ۵۴ | ۷۰ | ۵۰ | ۲۶ | ۲۷ | ۵۰۰ | ۲۸۶ | سال اول | دوم |
| ۴۹ | ۲ | مظفر الدین بہاری | ۷۳ | ۴۷ | ۶۰ | ۴۰ | ۳۷ | ۲۳½ | // | ۲۸۰ | | دوم |
| ۵۰ | ۳ | عبدالحلیم بہاری | ۴۸ | ۶۰ | ۵۰ | ۲۵ | ۳۹ | ۱۴½ | // | ۲۳۶½ | | سوم |
| ۵۱ | ۴ | فہیم الدین لکھنوی | ۲۶ | ۲۲ | ۰ | ۳۵ | ۱۱ | ۵ | // | ۹۹ | | فیل |
| ۵۲ | ۵ | محمد عمر ثانی لکھنوی | ۲۱ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | // | ۲۱ | | فیل |
| ۵۳ | ۶ | محمد ابراہیم جونپوری | ۵ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | // | ۵ | | فیل |

# نقشہ نصاب دار العلوم

## سال اول

| نمبر | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | انگریزی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | میزان و منشعب | . | . | حساب سادہ ضرب تک | // | |
| ۲ | // | . | . | مع عبارتی سوالات | // | |
| ۳ | // | . | . | جغرافیہ | // | |
| ۴ | صرف میر | نحو میر مع مائۃ عامل | . | // | // | |
| ۵ | // | خلاصہ | . | // | // | |
| ۶ | // | // | . | // | // | |
| ۷ | // | خاصیات ابواب و فائدہ نسبت پنج گنج | . | // | // | |
| ۸ | منتخبات عربیہ باب اول | // | . | // | // | |
| ۹ | // | // | . | // | // | |

## سال دوم

| نمبر | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | انگریزی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | منتخبات عربیہ باب دوم | پارہ عم مع الترجمہ والترکیب | . | حساب | انگریزی | |
| ۲ | // | // | . | جمع و تفریق و ضرب و تقسیم | // | |
| ۳ | // | // | . | مرکب کے قواعد کی مشق | // | |
| ۴ | ہدایۃ النحو | کبریٰ میزان منطق | . | مع عبارتی سوالات | // | |
| ۵ | // | // | . | جغرافیہ حصہ اول نصف | // | |
| ۶ | // | // | . | ہل صاحب | // | |
| ۷ | // | // | . | // | // | |
| ۸ | // | // | . | // | // | |
| ۹ | // | // | . | // | // | |

ے پنجاب کے
رشتہ تعلیم نے
س کتاب کی تالیف
رائی ہے اسمین
پہلے باب مین
یلے ہین جو پر مغز
ر نصیحت آمیز
نے کے علاوہ
ر حکما اور عقلا
ے مقولے ہین
سرے باب
ہ مثال بصورت
یث ادیبانہ
نہ سے بیان
گئے ہین۔
ب ابتدائی
ت کے
نہایت
ہے۔

## سال سوم

| نمبر | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | تحریر | انگریزی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | قدوری | اخوان الصفا | . | حساب | املا نویسی | ″ | |
| ۲ | ″ | ″ | . | اربعہ متناسبہ کسور عام | ″ | ″ | |
| ۳ | ″ | ″ | . | کسور اعشاریہ کسور متوالی | ″ | ″ | |
| ۴ | ″ | ″ | . | جغرافیہ | ″ | ″ | |
| ۵ | ″ | ″ | . | بل صاحب نصف آخر | ″ | ″ | |
| ۶ | ″ | ″ | . | ″ | ″ | ″ | |
| ۷ | ″ | ″ | . | ″ | ″ | ″ | |
| ۸ | سراجی | شرح تہذیب | . | ″ | ″ | ″ | |
| ۹ | ″ | ″ | . | ″ | ″ | ″ | |

## سال چہارم

| نمبر | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | تحریر | انگریزی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اوضح المسالک عہ | شرح وقایہ ربع اول | مقامات حریری انتخاب مقامے | حساب | ترجمہ | میکملین یا | |
| ۲ | ″ | ″ | ″ | سنہ کسور اعشاریہ سود در سود | عربی سے اردو میں | لاہور فرسٹ ریڈر | |
| ۳ | ″ | ″ | ″ | ستی کا تا جذر | اردو سے عربی میں | ″ | |
| ۴ | ″ | سبعہ معلقہ | ″ | باقی حساب حصہ سوم | ″ | ″ | |
| ۵ | ″ | ″ | ″ | اقلیدس مقالہ | ″ | ″ | |
| ۶ | ″ | ″ | ″ | اول تا شکل ۲۶ | ″ | ″ | |
| ۷ | صراط المستقیم عہ | قطبی | مجموعۃ الادب سہ | ″ | ″ | ″ | |
| ۸ | ″ | ″ | ″ | ″ | ″ | ″ | |
| ۹ | ″ | ″ | ″ | ″ | ″ | ″ | |

عہ اوضح المسالک
الی الفیہ ابن مالک
گو بظاہر معلوم ہوتا
ہے کہ الفیہ کی شرح
ہے لیکن ایسا نہیں
ہے علم نحو کے نادر
مسائل اسمیں محققانہ
طور پر درج کیے گئے
ہیں جاہلیت کے اشعار
سے اکثر مقام میں
استدلال کیا گیا ہے
کتب متداولہ میں
اس قدر نادر مسائل
دوسری کتاب میں
نہیں ہیں نہایت عبارت
لطیف اور مدعا
خوش آیند ہے علامہ
جمال الدین ابن یوسف
کی تصنیف ہے
سہ علامہ فاضل شیخ
احمد زمانی مصری
اس کتاب کے مصنف ہیں
اسمیں مسائل کلامی
اور اصول تفسیر کے
بہت سے مسائل ہیں
ابتدائی تعلیم میں یہ جامع
کتاب ادیبانہ طرز
کی نہایت مفید ہے

## سال پنجم

| ماہ تعلیم | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | تحریر | زبان ثانی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ہدیہ سعیدیہ کامل | مختصر معانی فن معانی | نورالانوار | حساب ختم | عربی مین | سیکلین سکنڈ ریڈر | |
| ۲ | 〃 | وبیان | 〃 | 〃 | مضمون لکھنا | گرائیکل پیپر | |
| ۳ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۴ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۵ | 〃 | متنبی نصف | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۶ | شرح وقایہ ربع ثانی | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۷ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۸ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۹ | 〃 | فوز الکبیر | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |

## سال ششم

| ماہ تعلیم | اسباق: اول | اسباق: دوم | اسباق: سوم | ریاضی | تحریر | زبان ثانی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اعجاز القرآن[عسه] تا وجوہ اعجاز | توضیح | کلام اللہ نصف اول | . | فتوی نویسی | تھرڈ ریڈر | |
| ۲ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | مینوئیل گرامر | |
| ۳ | 〃 | دول العرب[عسه] ثلث اول | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۴ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۵ | تصریح | حماسہ | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۶ | 〃 | 〃 | الہیات شرح حکمۃ العین | . | 〃 | 〃 | |
| ۷ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۸ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۹ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |

عسه قاضی امام ابوبکر
قلانی کی تصنیف ہے
مین وجوہ اعجاز قرآنیہ
پہ بحث کی ہے
ب العرب کے بلیغ
م اپنے مواقع مین
ن کرکے دکھایا ہے
من ادا بلاغت
ہ کے مقابل مین
ن یہ حقیقت ہے
جوہ اعجاز کے ثابت
مائل کو جدا جدا عنوان
م کرکے دکھایا ہے
یی خاص عنوان مین
ن مجید کو ادا ے
الب اسلوب بیان
دا مین یہ تفوق ہے
عسه اس کتاب مین
ب رسالت پناہ
حالات کو نہایت
میل کے ساتھ لکھا
ہے عبارت نہایت
ف رواں اور
بیان ہے -

## سال ہفتم

| نمبر | اسباق: اول | دوم | سوم | (چہارم) | تحریر | زبان ثانی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | سلم العلوم | دلائل الاعجاز | ہدایہ ربع رابع | . | فتویٰ نویسی | نسفیلڈ گرامر | |
| ۲ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | | |
| ۳ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | نسفیلڈ ریڈر | |
| ۴ | کلام اللہ نصف آخر | دول العرب ثلث ثانی | دروس الاولیہ فی علوم الطبعیہ | . | 〃 | 〃 | |
| ۵ | | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۶ | 〃 | حجۃ اللہ البالغہ نصف اول | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۷ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۸ | 〃 | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |
| ۹ | کشف الادلہ | 〃 | 〃 | . | 〃 | 〃 | |

## سال ہشتم

| نمبر | اول | دوم | سوم | چہارم | تحریر | زبان ثانی | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ہدایہ ربع ثالث | تفسیر بیضاوی نصف اول | بخاری شریف | ہیأت جدیدہ | فتویٰ نویسی | نسفیلڈ ٹرل ریڈر | |
| ۲ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | نسفیلڈ گرامر | |
| ۳ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۴ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۵ | شرح حکمۃ الاشراق | 〃 | 〃 | نقد الشعر | 〃 | 〃 | |
| ۶ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۷ | 〃 | ترمذی نصف اول | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |
| ۸ | 〃 | 〃 | 〃 | دول العرب ثلث آخر | 〃 | 〃 | |
| ۹ | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | 〃 | |

اس کتاب کے مصنف امام الفن امام عبد القاہر جرجانی ہیں مجتہدانہ طریقہ سے معانی و بیان کے مسائل لکھے ہیں یہی کتاب اس فن کی تصنیف اور تالیف کی ماخذ ہے اور مابعد کی تصانیف کی ہادی ہے۔

دروس الاولیہ فی علوم الطبعیہ کی مصنفہ مسٹر الن جکسن ہیں جسکو معلم السعد الشرودی نے مکمل کیا ہی حال کی جدید طبعیات اور سائنس کو عربی زبان میں لکھا ہے اور آلات کی اپنے اپنے مقام میں تصویر دی ہے آجکل اسکی سخت ضرورت ہے۔ اسکے پڑھنے سے علوم جدید میں بہت کچھ مہارت ہو سکتی ہے۔

حکیم احمد ابن رشد اندلسی کی علم کلام میں نادر تصنیف ہے حکیمانہ طرز کا استدلال ہی گو مختصر ہے لیکن اپنے باب میں اعلیٰ تصنیف ہے۔

علامہ قدامہ بن جعفر کی علم ادب میں

حکمۃ الاشراقیہ کے شیخ اور امام شیخ مقتول سہروردی کی کتاب حکمۃ الاشراق کی نادر شرح ہے اسکے شارح علامہ قطب الدین شیرازی ہیں گویہ کتاب ایسکو نادر الوجود تصنیف کے مقابل میں ہے لیکن اس وقت بھی اسکی شہرت اور مقبولیت تھی جب ارسطو کا فلسفہ عام مقبولیت کی حالت میں تھا۔ اور اُسی کا ہر مقام میں چرچا تھا۔

# البیان

ایک علمی تاریخی ماہوار رسالہ

جو

عربی زبان مین معہ ترجمہ اُردو بامحاورہ شایع ہوتاہی

قیمت سالانہ تین روپیہ

پتہ

دفتر البیان لکھنؤ

# آمدنی چندہ ندوۃ العلما من ابتدائے شوال سنہ ۲۳ھ لغایت رمضان سنہ ۲۴

عطیات ماہوار سرکار عالی والی ریاست حیدرآباد دکن خلد اللہ ملکہ — الصعــہ

---

## عطیات ندوۃ العلما

| نمبر | اسما | رقم | نمبر | اسما | رقم |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | مولوی فدا حسین صاحب رئیس موضع تنی | ۵ع | ۱۰ | ایک بزرگ مارہرہ | عہ |
| | برائے تعمیر کتبخانہ | | ۱۱ | جناب چودھری محمد امین خانصاحب مارہرہ | عہ |
| ۲ | جناب رشید احمد صاحب رائے بریلی | عہ | ۱۲ | جناب شیخ خواجہ حسن صاحب مارہرہ | عہ |
| ۳ | جناب زبیر احمد صاحب ہنسوہ | عہ | ۱۳ | جناب غلام امین صاحب مارہرہ | عہ |
| ۴ | جناب غلام محی الدین صاحب پیش امام | | ۱۴ | جناب محمد اسمٰعیل صاحب مارہرہ | عہ |
| | مسجد بھاؤنگر | عہ | ۱۵ | جناب عاشق علی صاحب مارہرہ | عہ |
| ۵ | جناب منیر خانصاحب درویش بھاؤنگر | عہ | ۱۶ | جناب منشی احسان علی صاحب مارہرہ | عہ |
| ۶ | جناب مولوی عبد الکریم صاحب واصل | | ۱۷ | جناب عبد النعیم صاحب مارہرہ | عہ |
| | باقی نویس گورداسپور | عہ | ۱۸ | جناب مسٹر عبد الوہاب صاحب زبیری مارہرہ | عہ |
| ۷ | عطیہ امیر الامرا ناصر الاسلام شیخ بہاؤ الدین | | ۱۹ | جناب نعمت آلہی صاحب مارہرہ | عہ |
| | صاحب سی۔آئی۔ای۔ برائے تعمیر کتبخانہ | ۱۱ | ۲۰ | ہمشیرہ نعمت آلہی صاحب مارہرہ | عہ |
| ۸ | جناب چودھری محمد داؤد صاحب مارہرہ | عہ | ۲۱ | جناب ڈاکٹر حکیم غلام نبی صاحب زبدۃ الحکما | |
| ۹ | جناب چودھری محمد خلیل صاحب مارہرہ | عہ | | لاہور بتقریب شادی پسر خود | ۵ع |
| | | | | | ۵۴ |

## چندہ رکنیت

| نمبر | نام | چندہ |
|---|---|---|
| ۱ | جناب منشی محمد اسحٰق صاحب گرداور تحصیل چکیا | عا/ |
| ۲ | جناب عبدالغنی و عبدالقادر صاحبان تاجران لاسہ ملک تبت | عہ۵ |
| ۳ | جناب محمد اصغر علی صاحب رئیس گوپامئو | للعہ ۱۵/ |
| ۴ | جناب منشی رضی الدین صاحب مختار بنارس | عا/ |
| ۵ | جناب منشی محمد حسین صاحب مختار ” | عا/ |
| ۶ | جناب شیخ انیس الحق صاحب رئیس ڈیانوان | صہ/ |
| ۷ | جناب مولوی حکیم حافظ عبدالولی صاحب جھوائی ٹولہ لکھنؤ | عا/ |
| ۸ | جناب قاضی محمد اسمعیل صاحب بجنور | عا/ |
| ۹ | جناب حاجی ساقی داد خانصاحب قائم گنج | عا/ |
| ۱۰ | جناب حکیم محمد سلیمان صاحب ریاست لور | عا/ |
| ۱۱ | جناب مولوی فدا حسین صاحب موضع رتنی | للعہ |
| ۱۲ | جناب منشی عبدالعزیز صاحب ہاری سو ضلع سلطانپور | عا/ |
| ۱۳ | خان بہادر جناب شیخ خدابخش صاحب دسٹرکٹ جج امرتسر | عا/ |
| ۱۴ | جناب حاجی قاضی محمد اسمعیل صاحب رئیس سنبھل | عا/ |
| ۱۵ | جناب مولوی سید علی اکرم صاحب دریاآبادی مقیم پٹنہ | عا/ |
| ۱۶ | جناب منشی میر جمال الدین صاحب نقشہ نویس گورنمنٹ آف انڈیا شملہ | عا/ |
| ۱۷ | جناب منشی محمد حسن خانصاحب اسسٹنٹ ڈیپارٹمنٹ شملہ | عا/ |
| ۱۸ | جناب مولوی مرغوب الحق صاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۱۹ | جناب مولوی عبداللہ صاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۰ | جناب مولوی فخرالدین حسن خانصاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۱ | جناب مولوی عبدالعزیز خانصاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۲ | جناب مولوی محمد علی صاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۳ | جناب شیخ رسول بخش صاحب مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۴ | جناب مولوی عبدالاکبر خانصاحب صدر مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۵ | جناب آغا سید محمد محسن صاحب شیرازی مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عا/ |
| ۲۶ | جناب مولوی سید خلیل الرحمن صاحب اگزامینر | |

| نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|
| | ہائیکورٹ کلکتہ | عہ/ |
| ۲۷ | جناب حافظ محمد عبدالحلیم صاحب سوداگر چرم کانپور | عہ/ |
| ۲۸ | جناب منشی سید نثار علی صاحب سوداگر چرم کانپور | عہ/ |
| ۲۹ | جناب منشی امین حسن صاحب سوداگر چرم محلہ پیچ باغ کانپور | عہ/ |
| ۳۰ | جناب شیخ محمد سمعیل صاحب سوداگر چرم کانپور | عہ/ |
| ۳۱ | جناب منشی سرفراز علی صاحب رئیس فیض آباد | عہ/ |
| ۳۲ | جناب مولوی سید ابوظفر صاحب دہلوی مترجم ہائیکورٹ کلکتہ | عہ/ |
| ۳۳ | جناب مولوی سید خلیل الدین احمد صاحب رئیس رائے بریلی | عہ/ |
| ۳۴ | جناب مولوی سخاوت علی صاحب اسسٹنٹ انسپکٹر مدارس مراد آباد | عہ/ |
| ۳۵ | جناب قاضی محمد خلیل صاحب رئیس بریلی | عہ/ |
| ۳۶ | جناب منشی عنایت اللہ خان صاحب رئیس بریلی | عہ/ |
| ۳۷ | جناب حاجی کلب حسین صاحب کتب خانہ بریلی | عہ/ |
| ۳۸ | جناب حافظ عفورالدین صاحب ڈپٹی انسپکٹر پنشنر بریلی | عہ/ |
| ۳۹ | جناب مولانا عبدالرحمن صاحب بن جعفر مولاخیلا | |

| نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|
| | علوی حضرمی بھاؤنگر | للعہ |
| ۴۰ | جناب میمن حاجی عبدالشکور صاحب طاہر صانع النبات بھاؤنگر | صہ |
| ۴۱ | جناب میمن ولی محمد سلیمان صاحب تاجر خشب بھاؤنگر | للعہ |
| ۴۲ | جناب میمن عثمان علی صاحب میوہ فروش جتپل جنگشن کاٹھیاوار بھاؤنگر | للعہ |
| ۴۳ | جناب میمن محمد گیگا پٹیل بھاؤنگر | عہ/ |
| ۴۴ | جناب میمن عبداللہ عیسیٰ یوسف صاحب تاجر الطعام بھاؤنگر | عہ/ |
| ۴۵ | جناب حافظ عبدالرحیم مدرس گھنٹور | عہ/ |
| ۴۶ | جناب شیخ حسن ولد شیخ چاند مدرس بھڑوچ | عہ/ |
| ۴۷ | جناب جان محمد صاحب جمعدار بھاؤنگر | عہ/ |
| ۴۸ | جناب جمال الدین خان صاحب نیجبر | عہ/ |
| ۴۹ | جناب میمن قاسم ولد ہاشم صاحب بھاؤنگر | عہ/ |
| ۵۰ | جناب عبدالوہاب صاحب بربرہ معرفت ڈپٹی پوسٹماسٹر | عہ/ |
| ۵۱ | جناب شیخ رجب علی صاحب کورٹ انسپکٹر پنشنر | عہ/ |
| ۵۲ | جناب شیخ حسان الحق صاحب | عہ/ |
| ۵۳ | جناب منشی فقیر محمد صاحب ہیڈ کلرک پوسٹل پرنٹین علیگڈھ | عہ/ |

| نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|
| ۵۴ | جناب منشی رضی الدین خانصاحب تحصیلدار پیلی بھیت | عہ/ |
| ۵۵ | جناب منشی صدر الدین خانصاحب تحصیلدار پنشنر پیلی بھیت | عہ/ |
| ۵۶ | جناب بابو علی احمد خانصاحب ہیڈ کلرک ریلوے انجینئرنگ آفس بریلی | عہ/ |
| ۵۷ | جناب بابو مقبول الرحمن خانصاحب کلرک ریلوے آفس بریلی | عہ/ |
| ۵۸ | جناب منشی سلیم اللہ خانصاحب سب اورسیر بریلی | عہ/ |
| ۵۹ | جناب مولوی مرزا ظفر اللہ خانصاحب گورداسپور | عہ/ |
| ۶۰ | جناب سردار غلام حیدر خانصاحب بہادر گورداسپور | سے/ |
| ۶۱ | جناب بابو یعقوب علی خانصاحب وکیل گورداسپور | عہ/ |
| ۶۲ | جناب مسٹر محمد عظیم صاحب بیرسٹرایٹ لا گورداسپور | عہ/ |
| ۶۳ | جناب حافظ نظیر حسن صاحب فرخ آباد | عہ/ |
| ۶۴ | جناب حافظ عبد الرحیم خانصاحب رئیس فرخ آباد | عہ/ |
| ۶۵ | جناب چودھری محمد یعقوب خانصاحب مارہرہ | معہ |
| ۶۶ | جناب چودھری محمد سلیمان خانصاحب مارہرہ | عہ/ |
| ۶۷ | جناب چودھری محمد صالح صاحب مارہرہ | عہ/ |
| ۶۸ | جناب ڈاکٹر فیض محمد خانصاحب میڈیکل افسر نابھہ | للعہ |
| ۶۹ | جناب مولوی حکیم علی محمد خانصاحب نقل نویس خانپور ضلع ہشیارپور | عہ/ |

| نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|
| ۷۰ | جناب شیخ غلام محی الدین صاحب سوداگر لنگی خانپور ضلع ہشیارپور | عہ/ |
| ۷۱ | جناب خان حسین محمد خانصاحب سوداگر لنگی خانپور ضلع ہشیارپور | عہ/ |
| ۷۲ | جناب خان عبد اللہ خانصاحب سوداگر لنگی خانپور ضلع ہشیارپور | عہ/ |
| ۷۳ | جناب خان محمد امام الدین خانصاحب سوداگر لنگی خانپور ضلع ہشیارپور | عہ/ |
| ۷۴ | جناب منشی عبد الحفیظ صاحب سب اورسیر بارہ بنکی | عہ/ |
| ۷۵ | جناب شیخ جان محمد صاحب رئیس اعظم ہشیارپور | صہ/ |
| ۷۶ | جناب مولوی الٰہی بخش صاحب وکیل ہشیارپور | صہ/ |
| ۷۷ | جناب شیخ رحمت اللہ صاحب تاجر جگت | عہ/ |
| ۷۸ | جناب حافظ سید سردار حسین صاحب رائے بریلی | عہ/ |
| ۷۹ | جناب محمد یعقوب صاحب سب پاسٹر رائے بریلی | عہ/ |
| ۸۰ | جناب میر محمد حسین صاحب ساکن سلون اہلمد رائے بریلی | عہ/ |
| ۸۱ | جناب احمد علی خانصاحب چتوہ | عہ/ |
| ۸۲ | جناب محمد علی صاحب ساکن سلون رائے بریلی | عہ/ |
| ۸۳ | جناب منشی امام الہدیٰ صاحب رائے بریلی | عہ/ |

| | | |
|---|---|---|
| ٨٤ | جناب منشی نظیر احمد صاحب سربراہ کار رائے بریلی | عہ/ |
| ٨٥ | جناب ماسٹر رحیم بخش صاحب منصرم رائے بریلی | عہ/ |
| ٨٦ | جناب منشی فدا علی خانصاحب رائے بریلی | عہ/ |
| ٨٧ | جناب محمد حسن خانصاحب رائے بریلی | عہ/ |
| ٨٨ | جناب میان چھیدی صاحب سوداگر رائے بریلی | عہ/ |
| ٨٩ | جناب غلام مصطفےٰ صاحب دہلی دروازہ فیض آباد | عہ/ |
| ٩٠ | جناب بابو و حافظ فیض محمد صاحبان فیض آباد | عہ/ |
| ٩١ | جناب شیخ سعد اللہ صاحب کاغذفروش فیض آباد | عہ/ |
| ٩٢ | جناب حافظ عبد الرحیم و عبد الرحمٰن صاحبان سوداگران فیض آباد | عہ/ |
| ٩٣ | جناب منشی محمد حسین صاحب سررشتہ دار کلکٹری فیض آباد | عہ/ |
| ٩٤ | جناب چودھری نعمت اللہ صاحب بی۔اے۔ ال۔ال۔بی۔وکیل فیض آباد | عہ/ |
| ٩٥ | جناب شیخ حاجی نبو صاحب سوداگر چرم فیض آباد | عہ/ |
| ٩٦ | جناب حاجی عبد الغفار و حافظ انعام الٰہی صاحب سوداگران فیض آباد | عہ/ |
| ٩٧ | جناب دین محمد صاحب مختار شہزادپور فیض آباد | عہ/ |
| ٩٨ | جناب شاہ محمد شفیع صاحب فیض آباد | عہ/ |
| ٩٩ | جناب منشی صابر علی صاحب ٹکسال فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٠ | جناب عظمت اللہ خانصاحب موضع سرسر فیض آباد | عہ/ |
| ١٠١ | جناب علیجان خانصاحب رکابگنج فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٢ | جناب عباس علیخان صاحب موضع سرسر فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٣ | جناب خواجہ احمد میر صاحب احاطہ اٹل خاں فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٤ | جناب حسن میر خانصاحب رکابگنج فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٥ | جناب مولوی مصطفےٰ علی صاحب پالکی خانہ فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٦ | جناب شاہ حسین صاحب سب انسپکٹر پولیس فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٧ | جناب منشی امتیاز علی صاحب بی اے۔ال۔ال۔بی وکیل فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٨ | جناب خان بہادر حاجی شیخ قادر بخش صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ فیض آباد | عہ/ |
| ١٠٩ | جناب شیخ محمد دوست صاحب داروغہ صفائی کیمپ فیض آباد | عہ/ |
| ١١٠ | جناب شیخ قادر بخش صاحب کوتوال لال کرتی بازار فیض آباد | عہ/ |
| ١١١ | جناب شیخ رحیم بخش صاحب ٹیلر ماسٹر فیض آباد | عہ/ |
| ١١٢ | جناب شیخ بشارت صاحب گاڑی والا صدر بازار فیض آباد | عہ/ |

۱۱۳ جناب شیخ بہرائچی صاحب سبزی فروش مامی گنج فیض آباد عہ/

۱۱۴ جناب میر سخاوت علی صاحب ابو سرائے فیض آباد عہ/

۱۱۵ جناب منشی فیاض حسین صاحب رکابگنج فیض آباد عہ/

۱۱۶ جناب میر صادق علی صاحب ٹھیکہ دار سکوٹ فیض آباد عہ/

۱۱۷ جناب منشی محمد اسمعیل صاحب بی - اے - ال - ال - بی وکیل فیض آباد عہ/

۱۱۸ جناب منشی محمد فائق صاحب وکیل فیض آباد عہ/

۱۱۹ جناب سید فخر الحسن صاحب ہاسپٹل اسسٹنٹ مقام چورو ریاست بیکانیر صہ/

۱۲۰ جناب مولوی خلیل الرحمن صاحب سہارنپوری تاجر لٹھہ پیلی بھیت سے/

میزان کل لعہ ۸/

## چندہ مہمانی جلسہ بنارس

۱ جناب شاہزادہ مرزا اکبر بخت صاحب ا/

۲ جناب مولوی محمد فصیح صاحب وکیل ا/

۳ جناب مولوی محمد عمر صاحب وکیل لعہ

۴ جناب مولوی مقبول عالم صاحب وکیل لعہ

۵ جناب شیخ نور محمد صاحب سوداگر عسہ

۶ جناب شیخ محمد عمر صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ عسہ

۷ جناب حاجی قادر بخش صاحب بختی سہ

۸ جناب مولوی احمد اشرف خانصاحب پرانی عدالت سہ

۹ جناب محمد سعید صاحب پرانی عدالت سہ

۱۰ جناب مولوی عزت اللہ صاحب پرانی عدالت سہ

۱۱ جناب شاہزادہ مرزا احسن اختر صاحب محلہ شوالہ عسہ

۱۲ جناب شیخ حبیب احمد صاحب محلہ تلوجین سہ

۱۳ جناب حافظ عبد الرحیم صاحب مختار عدالت عہ

۱۴ جناب مرزا جمال الدین احمد خانصاحب عہ

۱۵ جناب مولوی عبد الواحد خانصاحب وکیل عہ

۱۶ جناب مبارک علی خانصاحب صوبہ دار میجر و ہزاری خانصاحب و ہشیار علی خانصاحب و مخدوم عالم خانصاحب صوبہ داران رجمنٹ نمبر ۱۸ عہ

۱۷ جناب مولوی رضی الدین صاحب کتوہ پورہ عہ

۱۸ جناب منشی فیاض الدین صاحب محلہ قطب شہید عسہ

۱۹ جناب شیخ محمد علی صاحب محلہ بشیشر گنج عسہ

۲۰ کابلی پٹھان وارد حال لعہ

| نمبر | نام | رقم | نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۱ | جناب جمال الدین صاحب عطر فروش | عہ | ۳۹ | جناب منشی محمد رضا خان صاحب | صہ؍ |
| ۲۲ | جناب حافظ خواجہ احمد صاحب محلہ بہلیا ٹولہ | ۵ہ | ۴۰ | جناب مولوی محمد اشرف صاحب پرانی عدالت | صہ؍ |
| ۲۳ | جناب مولوی محمد خلیل صاحب وکیل | ۵ہ | ۴۱ | جناب مولوی سید اشرف صاحب پرانی عدالت | صہ؍ |
| ۲۴ | جناب مولوی محمد وصی صاحب وکیل | ۵ہ | ۴۲ | جناب رحمت اللہ صاحب محلہ بشیشر گنج | للعہ؍ |
| ۲۵ | جناب مولوی رفیع الدین صاحب وکیل | عہ | ۴۳ | جناب ثابت علی و محمد شفیع صاحبان | للعہ؍ |
| ۲۶ | جناب مولوی عبد القادر صاحب وکیل | عہ | ۴۴ | جناب عیدن صاحب | ؎ |
| ۲۷ | جناب شیخ وزیر علی بشیشر گنج | عہ | ۴۵ | جناب محمد علی ولد جمعیت علی صاحب | ؎ |
| ۲۸ | جناب ملک یعقوب علی صاحب کتوہ پورہ | عہ | ۴۶ | جناب شیخ اکبر صاحب | ؎ |
| ۲۹ | جناب محمد مجید شاہ و محمد یوسف صاحبان | | ۴۷ | جناب شیخ محراب علی صاحب تھانہ چیت گنج | ؎ |
| | قیمت فروخت اشیاء معرفت مولوی مقبول عالم صاحب | ۱۳؍ عہ | ۴۸ | جناب منشی عبد الجلیل صاحب تھانہ سکرور | ؎ |
| ۳۰ | جناب شیخ حسین علی صاحب عطر فروش | ۵ہ | ۴۹ | جناب حکیم مہدی حسن صاحب | ۶؍ |
| ۳۱ | جناب حافظ محمد صاحب | ۵ہ | ۵۰ | جناب شیخ کلوٹ صاحب | ۶؍ |
| ۳۲ | جناب خواجہ اسد شاہ صاحب مختار | ؎ | ۵۱ | جناب شیخ ننھے صاحب بھکاک ٹولہ | ۶؍ |
| ۳۳ | جناب مولوی یاد علی صاحب مختار | صہ؍ | ۵۲ | جناب مولوی سعید الدین صاحب مختار | ۶؍ |
| ۳۴ | جناب گھورن خان صاحب | صہ؍ | ۵۳ | جناب مولوی خلیل الدین صاحب مختار | ۶؍ |
| ۳۵ | جناب ڈاکٹر وزیر محمد صاحب پھاٹک شیخ سلیم صاحب | صہ؍ | ۵۴ | جناب حاجی امیر صاحب سوداگر چوک جدید | ۶؍ |
| ۳۶ | جناب منشی ممتاز علی صاحب تھانہ چوک | صہ؍ | ۵۵ | جناب حافظ چراغ علی صاحب دال منڈی | ۶؍ |
| ۳۷ | جناب حافظ رحمت اللہ صاحب محلہ سلیم پورہ | صہ؍ | ۵۶ | جناب منشی تیغ علی صاحب مختار | ۶؍ |
| ۳۸ | جناب نور محمد صاحب محلہ حسن پورہ | صہ؍ | ۵۷ | جناب حافظ محمد صاحب چوک کہنہ | ۶؍ |

